جدید سکیم کے مطابق

# سلسلۂ حساب نمبر 5

## پانچویں جماعت کے لئے

مؤلفہ

مولوی عبد اللہ خاں سابق سیکنڈ ماسٹر
گورنمنٹ سنٹرل ماڈل سکول لاہور

جس کو

جناب ڈائرکٹر صاحب بہادر سررشتۂ تعلیم پنجاب و
ٹیکسٹ بک کمیٹی پنجاب نے
پانچویں جماعت کے طلبا کے لئے ٹیکسٹ بک مقرر فرمایا

سنہ ۱۹۲۱ء میں

لالہ عطر چند کپور اینڈ سنز نے اپنے مطبع کپور آرٹ پرنٹنگ ورکس
واقع گوالمنڈی لاہور میں باہتمام لالہ گوراندتا مل منیجر طبع کیا

ویں دفعہ

قیمت فی جلد ۵؍ محصول ا ر

تشفیح ۱۹۲۶ء

اس ناچیز کتاب کو
نہایت خلوص کے ساتھ
کمال علم و فضل کے لحاظ سے
جناب
ایچ - ٹی نولٹن صاحب بہادر
پرنسپل سنٹرل ٹریننگ کالج لاہور
کے
نام نامی سے نامزد کیا جاتا ہے
گر قبول افتد زہے عز و شرف
خاکسار عبداللہ خاں

# دیباچہ

کتاب ہذا کا یہ اُنّیسواں اڈیشن ہے۔ اِس مرتبہ اِس کتاب کو جدید سکیم کے مطابق ترمیم کر دیا ہے۔ اور صرف وہی قاعدے اُس میں درج کئے ہیں جو پانچویں جماعت کے لئے مُقرّر ہیں یعنی اجزائے ضربی۔ عاد اعظم۔ ذو اضعاف اقل۔ کسور عام اور کسور اعشاریہ۔ اُمید ہے کہ کتاب ہذا کا یہ نیا اڈیشن مثل پہلے اڈیشنوں کے مقبولِ عام ہوگا۔

راقم عبد اللہ خاں

# فہرستِ مضامین


| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱ | اجرائے ضربی .... | ۱ |
| ۲ | عاد اعظم ........ | ۱۱ |
| ۳ | ذو اضعاف اقل ... | ۲۰ |
| ۴ | کسور عام ....... | ۳۱ |
| ۵ | کسور واجب و غیر واجب اور مرکب ........ | ۳۵ |
| ۶ | اختصار کسور ....... | ۴۰ |
| ۷ | کسور کا ہم مخرج کرنا | ۴۴ |
| ۸ | کسور کی جمع ..... | ۵۰ |
| ۹ | کسور کی تفریق .... | ۶۰ |
| ۱۰ | کسور کی ضرب .... | ۷۰ |
| ۱۱ | کسور کی تقسیم ..... | ۸۰ |
| ۱۲ | خطوط وحدانی .... | ۹۵ |
| ۱۳ | تحویل ........ | ۹۸ |
| ۱۴ | کسور اعشاریہ .... | ۱۱۳ |
| ۱۵ | کسور اعشاریہ کی جمع | ۱۲۹ |
| ۱۶ | کسور اعشاریہ کی تفریق | ۱۳۳ |
| ۱۷ | کسور اعشاریہ کی ضرب | ۱۳۷ |
| ۱۸ | کسور اعشاریہ کی تقسیم | ۱۴۳ |
| ۱۹ | کسی کسر عام کو کسر اعشاریہ کی صورت میں لکھنے کا طریق ......... | ۱۵۴ |
| ۲۰ | کسور اعشاریہ کا عاد اعظم اور ذو اضعاف اقل نکالنے کا طریق | ۱۵۸ |
| ۲۱ | اعداد مقرون کے حصص اعشاری کی قیمت دریافت کرنے کا طریق .... | ۱۵۹ |
| ۲۲ | متفرق سوالات ... | ۱۶۶ |
| ۲۳ | جوابات ...... | ۱۹۰ |

# سلسلۂ حساب نمبر 5

## اجزاے ضربی

**1**- اگر کوئی عدد دوسرے عدد پر پورا پورا تقسیم ہو جائے۔ تو پچھلے عدد کو پہلے عدد کا جزءِ ضربی کہتے ہیں۔ مثلاً 45 کا عدد 9 پر پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ اور باقی کچھ نہیں بچتی۔ پس 9 کو ہم 45 کا جزءِ ضربی کہینگے۔ 45 کے اجزاے ضربی 3 و 5 و 45 بھی ہو سکتے ہیں۔ کیونکہ یہ سب عدد اُس کو پورا پورا تقسیم کر دیتے ہیں۔ اور باقی کچھ نہیں بچتی۔ یہ بھی ظاہر ہے۔ کہ ہر عدد خود اُس عدد اور ایک پر بھی پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ مگر یہ اُس کے اجزاے ضربی نہیں کہلاتے۔

**2**- **عدد مفرد** اُس عدد کو کہتے ہیں۔ جو خود اُسی عدد یا ایک پر پورا پورا تقسیم ہو سکے۔ اور علاوہ ان کے کسی اور عدد پر پورا پورا تقسیم نہ ہو۔ مثلاً 3، 5، 7، 11، 15 وغیرہ۔ پس ظاہر ہے۔ کہ

اعدادِ مفرد وہ عدد ہیں - جن کے اجزاے ضربی نہیں بن سکتے +

3 - **عدد مرکّب** وہ عدد ہے - جو خود اُسی عدد اور ایک پر بھی پورا پورا تقسیم ہو جائے - اور اس کے علاوہ کسی اَور عدد پر بھی پورا پورا تقسیم ہو جائے - مثلاً 4، 16، 20 وغیرہ - پس **اعداد مرکّب** وہ عدد ہیں - جن کے **اجزاے ضربی بن سکیں** +

4 - کسی عدد کا جزوِ ضربی اُس کا **عاد** بھی کہلاتا ہے - اور اسی طرح کوئی عدد مرکّب اپنے کسی جزوِ ضربی کا **ذو اضعاف** بھی کہلاتا ہے +

5 - جب کسی عدد کا جزوِ ضربی عدد مفرد ہو - تو ایسے جزوِ ضربی کو **مفرد جزوِ ضربی** کہتے ہیں - مثلاً 64 کے اجزاے ضربی 2، 4، 8، 16، 32 ہو سکتے ہیں - ان میں 2 مفرد جزوِ ضربی ہے - کیونکہ پھر اس کے جزو نہیں بن سکتے +

6 - **جفت** اُس عدد کو کہتے ہیں - جو 2 پر پورا پورا تقسیم ہو سکے - مثلاً 16، 48، 50 وغیرہ +

7 - **طاق** وہ عدد ہے - جو 2 پر پورا پورا تقسیم نہ ہو سکے - مثلاً 5، 7، 11 وغیرہ +

8 - اگر کسی عدد کے دو سے زیادہ مفرد اجزاے ضربی ہوں - تو اُس کے مفرد و مرکّب ملے جُلے اجزاے ضربی کئی طرح بن سکتے ہیں - لیکن مفرد اجزاے ضربی مختلف نہیں ہوتے - مثلاً 36 کے مفرد اجزاے ضربی

صرف 2، 2، 3، 3 ہو سکتے ہیں۔ لیکن مفرد و مرکب ملے جلے اجزاے ضربی بہت سے ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ
(1) 2، 18 و (2) 3، 12 و (3) 4، 9 و (4) 6، 6
(5) 2، 3، 6 و (6) 2، 2، 9 و (7) 3، 3، 4
سب 36 کے اجزاے ضربی ہو سکتے ہیں ؞

9 - اعداد مرکب کے اجزاے ضربی دریافت کرنے میں مفصلۂ ذیل قاعدے بہت کام دینگے۔ طالب علموں کو چاہیئے۔ کہ انہیں خوب یاد کر لیں ؞

**نوٹ**۔ آئندہ تقسیم ہو جائے یا تقسیم ہو سکے سے ہماری مراد پورا پورا تقسیم ہو جائے یا ہو سکے ہے ؞

(1) اگر کسی عدد کا آخری ہندسہ صفر ہو۔ یا 2 پر تقسیم ہو جائے۔ تو وہ کل عدد بھی 2 پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ مثلاً 50 اور 48 وغیرہ ؞

(2) اگر کسی عدد کا آخری ہندسہ صفر ہو۔ یا 5 پر تقسیم ہو جائے۔ تو وہ کل عدد بھی 5 پر تقسیم ہو سکتا ہے۔ مثلاً 50 اور 35 وغیرہ ؞

(3) اگر وہ عدد جو کسی عدد کے آخر کے دو ہندسوں سے بنتا ہے۔ 4 یا 25 پر تقسیم ہو جائے۔ تو وہ کل عدد بھی 4 یا 25 پر تقسیم ہو سکتا ہے مثلاً 1764 اور 5400 اور 1375 وغیرہ ؞

$\because 64 \div 4 = 16$

اور $100 \div 25 = 4$

$\therefore$ معلوم ہوا۔ کہ 1764 چار پر تقسیم ہو سکتا ہے۔

اور 5400 بچیس پر ۔

(4) اگر وہ عدد جو کسی عدد کے آخر کے تین ہندسوں سے بنتا ہے۔ 8 یا 125 پر تقسیم ہو سکے۔ تو وہ کل عدد بھی 8 یا 125 پر تقسیم ہو سکتا ہے۔
مثلاً 73688 اور 52375 وغیرہ ۔

$\because 688 \div 8 = 86$

اور $375 \div 125 = 3$

$\therefore$ معلوم ہوا۔ کہ 73688 تقسیم ہو سکتا ہے 8 پر اور 52375 تقسیم ہو سکتا ہے 125 پر ۔

(5) اگر کسی عدد کے ہندسوں کا مجموعہ 3 یا 9 پر تقسیم ہو سکے۔ تو وہ کل عدد بھی 3 یا 9 پر تقسیم ہو سکتا ہے ۔

**مثال** - بتاؤ 2925 تین یا نو پر تقسیم ہو سکتا ہے یا نہیں ؟

حل $5 + 2 + 9 + 2 = 18$

$\because 18 \div 3 = 6$

اور $18 \div 9 = 2$

$\therefore$ معلوم ہوا۔ کہ 2925 تقسیم ہو سکتا ہے 3 اور 9 پر ۔

(6) کوئی عدد 11 پر صرف اُس حالت میں تقسیم ہو سکتا ہے۔ جبکہ اُس عدد کے طاق اور جفت مراتب کے ہندسوں کے مجموعوں کا فرق صفر ہو یا 11 پر تقسیم ہو سکتا ہو ۔

**مثال**- بتاؤ 4235 اور 74965 گیارہ پر تقسیم ہو سکتے ہیں یا نہیں ؟

حل- 4235 میں طاق مرتبے کے ہندسے 5 و 2 ہیں اور جفت مرتبے کے ہندسے 3 و 4 ہیں +

طاق مرتبے کے ہندسوں کا مجموعہ $= 5 + 2 = 7$

جفت 〃 〃 〃 〃 $= 3 + 4 = 7$

$\because 7 - 7 = 0$

$\therefore$ 4235 گیارہ پر تقسیم ہو سکتا ہے +

74965 میں طاق مرتبے کے ہندسوں کا مجموعہ $= 5 + 9 + 7 = 21$

اور جفت مرتبے کے ہندسوں کا مجموعہ $= 6 + 4 = 10$

$\because 21 - 10 = 11$

اور $11 \div 11 = 1$

$\therefore$ معلوم ہوا - کہ 74965 بھی گیارہ پر تقسیم ہو سکتا ہے +

**نوٹ** - یہ بات یاد رکھنی چاہیئے - کہ کسی عدد کو جانچ کر ہم صرف یہی نہیں بتا سکتے ہیں - کہ وہ 2 یا 4 یا 8 یا 5 یا 10 یا 3 یا 9 یا 11 پر تقسیم ہو سکتا ہے - بلکہ ہم یہ بھی بتا سکتے ہیں - کہ اگر اُس عدد کو اُن عددوں میں سے کسی عدد پر تقسیم کیا جائے - تو باقی کیا بچیگی +

**مثال** - اگر 362157 کو 9 پر تقسیم کریں - تو بتاؤ - باقی کیا بچیگی ؟

$\because 3 + 6 + 2 + 1 + 5 + 7 = 24$

پس اجزاے ضربی مطلوب = $10 \times 8 \times 11 \times 9 \times 9 \times 8$

$= 5 \times 2 \times 2 \times 2 \times 2 \times 11 \times 3 \times 3$

$\times 3 \times 3 \times 2 \times 2 \times 2$

$= 2^7 \times 3^4 \times 11 \times 5$ جواب ٭

## مثال ۴

1151 کے مفرد اجزاے ضربی دریافت کرو ٭

1151 کو مفرد عددوں 2 و 3 و 5 و 7 و 11 و 13 و 17 و 19 و 23 و 29 و 31 پر علیحدہ علیحدہ تقسیم کرنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ ان میں سے کسی عدد پر پورا تقسیم نہیں ہوتا۔ 31 سے اگلا مفرد عدد 37 ہے۔ اور جب ہم نے عدد مفروض کو 37 پر تقسیم کیا۔ تو 31 حاصل قسمت حاصل ہوا۔ اور کچھ باقی بچی۔ اب چونکہ 31 چھوٹا ہے 37 سے۔ اس لئے اس عمل کو جاری رکھنے کی ضرورت نہیں۔ پس معلوم ہوا۔ کہ 1151 مفرد عدد ہے۔ اور اس کے اجزاے ضربی نہیں بن سکتے ٭

## سوالات نمبر ۱

۱ ذیل کے عددوں کے مفرد اجزاے ضربی دریافت کرو :-

18 و 35 و 64 و 81 و 108 و 75 و 51 و 95 و 143 و 130 و 400 ٭

2 ذیل میں کچھ مقسوم دئے ہوئے ہیں۔ اگر

مقسوم علیہ 2 و 3 و 4 و 5 و 8 و 9 و 11 ہوں۔ تو بتاؤ۔ ہر حالت میں کیا باقی بچیگی؟

25567 و 75262 و 18743 و 14739 و 3175 و 11 و 70011 و 9876541 و 31054289 +

3 ذیل کے عددوں میں کونسے عدد مفرد ہیں؟

625 و 627 و 1691 و 8883 و 87531 +

4 مفصلۂ ذیل اعداد 2 و 3 و 4 و 5 و 6 و 7 و 8 و 9 اور 11 میں سے کس کس پر پورے تقسیم ہو سکتے ہیں؟

168483 و 41784 و 21315 و 4653 و 5524 و 1875 و 472 و 5120 اور 31142 +

5 مفصلۂ ذیل اعداد کے مفرد اجزاے ضربی دریافت کرو:-

2727 و 1575 و 17325 و 4914 و 212058 و 187110 و 13104 و 13680 و 38962 و 135135 و 22464 و 79135 و 2401 و 3969 و 6561 و 5625 و 112896 و 5184 و 14641 و 7056 و 270400 و 39204 و 65536 و 8000 و 3375 و 74088 و 10648 +

6 عدد مفرد کسے کہتے ہیں؟ 28028 کو اعداد مفرد کے حاصل ضرب کے طور پر لکھو +

7 ایک اور 50 کے درمیان جتنے اعداد مفرد ہیں۔

اُن کو لکھو۔ اور 2997 کے مفرد اجزاے ضربی معلوم کرو ٭

8 مفصلۂ ذیل اعداد کے جتنے مقسوم علیہ ہو سکتے ہیں۔ اُن کو دریافت کرو :-

12 و 30 و 66 و 75 و 112 و 84 و 32 و 500 اور 324 ٭

9 1601 کے مفرد اجزاے ضربی دریافت کرنے کے لئے کس بڑے سے بڑے مفرد عدد تک تم تقسیم کے عمل کو جاری رکھوگے ؟

10 مفصلۂ ذیل اعداد مفرد ہیں یا مرکّب :-

47 و 76 و 87 و 103 و 91 و 7703 و 709 و 9 1309 و 71271 و 343 و 899 و 293 و 317 ٭

11 اگر کسی عدد کے چھ مختلف مفرد اجزاے ضربی ہوں۔ تو بتاؤ۔ اُس کے مقسوم علیہ کس قدر ہیں ؟

12 میرے پاس 30 کوڑیاں ہیں۔ بتاؤ۔ میں کتنی طرح سے ان کی ڈھیریاں بنا سکتا ہوں۔ کہ ہر ایک ڈھیری میں برابر برابر کوڑیاں ہوں ؟

13 مفصلۂ ذیل اعداد میں سے ہر ایک کے دائیں طرف کونسا عدد بڑھائیں۔ کہ کل عدد 9 پر تقسیم ہو سکے ؟

473 و 295 و 66719 و 8712 ٭

14 مفصلۂ ذیل اعداد میں سے ہر ایک کے دائیں طرف کونسا عدد بڑھائیں - کہ کل عدد 11 پر تقسیم ہو سکے ؟

8428 ، 1739 ، 7535 ، 2473 ۔

15 180 گولیوں کو کتنے طریقوں پر مختلف برتنوں میں رکھیں - کہ ہر ایک برتن میں برابر برابر گولیاں ہوں ؟

# عادِ اعظم

1 - اگر دو یا دو سے زیادہ عددوں میں ایک ہی جزوِ ضربی پایا جائے - تو اُسے **جزوِ ضربی مشترک** یا **عادِ مشترک** کہتے ہیں - مثلاً 12 ، 18 ، 60 ، 72 میں 3 جزوِ ضربی مشترک یا عاد مشترک ہے - اس کے علاوہ 2 اور 6 بھی ان عددوں کے عاد مشترک ہیں - کیونکہ یہ بھی اُن عددوں میں سے ہر ایک عدد کے جزوِ ضربی بن سکتے ہیں ۔

جن عددوں کے عاد مشترک نہ ہوں - اُن کو **متباین** یا **نامتوافق** کہتے ہیں - مثلاً 7 ، 8 ، 9 ، 11 ، 13 ، 15 وغیرہ ۔

2 - چند عددوں کے مفرد اجزائے ضربی دریافت کرنے کے بعد ہم کو آسانی سے معلوم

ہو جاتا ہے۔کہ اُن کے عاد مشترک کیا ہیں۔اگر اُن تمام عاد مشترک کو آپس میں ضرب دیا جائے۔تو حاصلِ ضرب **عاد اعظم** کہلائیگا۔اور یہ ظاہر ہے۔کہ وہ تمام عدد اس حاصلِ ضرب پر پورے پورے تقسیم ہو جائینگے۔پس

**تعریف**۔پس دو یا دو سے زیادہ عددوں کا عاد اعظم وہ بڑے سے بڑا عدد ہے۔جو اُن میں سے ہرایک عدد کو پورا تقسیم کردے ÷

**مثال ۱**۔ 660 و 156 و 108 کا عاد اعظم دریافت کرو۔

$6 \times 11 \times 10 = 660$

$11 \times 5 \times 3 \times 2 \times 2 =$

$13 \times 12 = 156$

$13 \times 3 \times 2 \times 2 =$

$9 \times 12 = 108$

$3 \times 3 \times 3 \times 2 \times 2 =$

چونکہ ان عددوں میں مفرد اجزاے ضربی مشترک 2 و 2 و 3 ہیں۔

اس لئے عاد اعظم مطلوب $= 3 \times 2 \times 2$

$= 12$ جواب ÷

**مثال ۲**۔ 504 و 264 کا عاد اعظم دریافت کرو۔

$56 \times 9 = 504$ ÷

$8 \times 7 \times 3 \times 3 =$

اور $24 \times 11 = 264$

$= 8 \times 3 \times 11$

∴ عاد اعظم مطلوب $= 8 \times 3$

$= 24$ جواب ۔

## سوالات نمبر 2

### زبانی مشق کے لئے

عاد اعظم دریافت کرو :-

1 — 4 و 6 ۔ 2 — 6 و 8 ۔ 3 — 6 و 9 ۔

4 — 8 و 12 ۔ 5 — 9 و 12 ۔ 6 — 6 و 14 ۔

7 — 8 و 14 ۔ 8 — 10 و 15 ۔ 9 — 8 و 18 ۔

10 — 12 و 18 ۔ 11 — 10 و 24 ۔ 12 — 10 و 25 ۔

13 — 15 و 25 ۔ 14 — 18 و 27 ۔ 15 — 21 و 28 ۔

16 — 21 و 28 و 35 ۔ 17 — 18 و 27 و 36 ۔

18 — 15 و 25 و 50 ۔ 19 — 45 و 72 ۔

20 — 45 و 81 ۔ 21 — 72 و 162 ۔

22 — 132 و 165 ۔ 23 — 54 و 258 ۔

24 — 72 و 480 ۔

### تحریری مشق کے لئے

مفصلۂ ذیل سوالوں میں اجزاے ضربی کے ذریعے
عاد اعظم دریافت کرو :-

25 — 198 و 495 و 209 و 660 ۔

26 — 146 و 730 و 365 و 219 ۔

27 ۹۲۴ ، ۳۷۸ ، ۲۱۶ ، ۲۴۶ ÷

28 ۲۱۰ ، ۱۰۰۸ ÷ 29 ۵۷۶۰ ، ۷۰۰۰ ÷

30 ۸۴۰ ، ۱۴۴۰ ÷ 31 ۱۴۸۵ ، ۲۱۶۰ ÷

32 ۲۱۲ ، ۵۰۴ ÷ 33 ۷۰۴۰ ، ۷۳۹۲ ÷

34 ۸۷ ، ۲۰۳ ، ۵۲۲ ÷

35 ۱۶۸ ، ۲۳۱ ، ۴۸۳ ÷

36 ۷۸۵۴ ، ۹۷۶۸ ÷ 37 ۱۱۷۸۱ ، ۱۹۰۱۹ ÷

38 ۷۸۰۰ ، ۱۱۵۴۴ ÷ 39 ۱۷۳۶ ، ۲۲۹۶ ÷

40 ۳۱۶۵ ، ۲۹۵۵ ÷ 41 ۱۲۳۲ ، ۷۰۵۶ ÷

42 ۴۰۵۹ ، ۶۳۹۰ ÷ 43 ۷۳۶۸ ، ۱۲۳۳۶ ÷

44 ۸۴۱۵ ، ۹۵۰۹۵ ÷

45 ۵۸۷۱۹ ، ۲۱۷۵۶۰ ÷

46 ۱۱۰۰۱۱ ، ۱۱۰۱۱ ÷

47 ۱۰۱۱۰۱ ، ۱۰۱۰۱۰۱ ÷

48 ۱۱۰۱۱۰۱۱ ، ۱۰۱۱۰۱۱۰۱ ÷

49 ۳۰۰۳۰ ، ۳۶۲۲۵ ÷

50 ۲۵۱۴۶ ، ۵۷۷۸۵ ÷

---

3 – دو یا دو سے زیادہ عددوں کا عاد اعظم لمبی تقسیم کی مدد سے بھی دریافت ہو سکتا ہے۔ چند مثالیں لے کر ہم اس کا طریق بیان کرتے ہیں ÷

**مثال ۱** – ۵۵ اور ۱۱ کا عاد اعظم دریافت کرو۔

∴ 55 ÷ 11 = 5

∴ عاد اعظم کی تعریف کے موافق 55 اور 11 کا عاد اعظم 11 ہے ؛

**مثال 2** - 30 اور 12 کا عاد اعظم دریافت کرو -

2 ) 30 ( 12

24 = وہ عدد جس کا خیال نہ کرنا چاہیئے ؛

2 ) 12 ( 6

12

×

**تشریح عمل** - اس مثال میں 30 اور 12 کا عاد اعظم 12 نہیں ہو سکتا - کیونکہ چھوٹا عدد بڑے عدد کو پورا پورا تقسیم نہیں کرتا اور باقی بچتی ہے - لیکن یہ ظاہر ہے - کہ چھوٹا عدد 24 کو پورا تقسیم کر دیتا ہے - اور جب ہم اسے 30 میں سے خارج کر دیتے ہیں - تو 6 باقی رہتے ہیں - اب چونکہ 12 پورا پورا تقسیم کر دیتا ہے 24 کو - اس لیئے ہم اس کا کچھ خیال نہیں کرتے - اور 12 مقسوم علیہ اور 6 باقی کا عاد اعظم دریافت کرتے ہیں - اور یہ 6 آتا ہے ؛

اوپر کے عمل کو الٹانے سے معلوم ہوتا ہے - کہ

6 اور 12 کا عاد اعظم = 6

لیکن 30 = 12 + 12 + 6

∴ 12 اور 30 کا عاد اعظم = 6

پس عاد اعظم مطلوب = 6 جواب ؛

نوٹ - چونکہ عاد اعظم دریافت کرنے سے مقصود

یہ ہوتا ہے۔ کہ مفروضہ عددوں کے مشترک اجزاے ضربی دریافت کئے جائیں۔ اس لئے جب ہمیں یہ بات معلوم ہو جائے۔ کہ کوئی جزءِ ضربی ایک عدد میں تو موجود ہے۔ مگر دوسرے میں نہیں۔ تو ہم اس جزءِ ضربی کو عمل کرتے وقت جب چاہیں۔ خارج کر سکتے ہیں۔ اس کی تشریح ہم ایک مثال لے کر کرتے ہیں ✣

**مثال 3**۔ 21420 اور 3619 کا عاد اعظم دریافت کرو۔

| عمل | عمل کا بیان |
|---|---|
| 3619 \| 21420 | 3619 میں چونکہ 9+6−1−3 |
| 329 \| 2380 | = 11 ہے۔ اس لئے یہ |
| 119) 329 (2 | عدد 11 پر تقسیم ہو جائیگا۔ |
| 238 | اور چونکہ 11 جزءِ ضربی |
| 91) 119 (1 | 21420 کا نہیں۔ اسلئے |
| 91 | ہم نے اس کو عمل شروع |
| 28 | کرنے سے پہلے ہی خارج |
| 7) 91 (13 | کر دیا ✣ |
| 91 | 21420 میں چونکہ |
| × | 2 + 4 + 1 + 2 = 9 ہے۔ |
| ∴ عادِ اعظم = 7 ✣ | اس لئے یہ عدد 9 پر |

تقسیم ہو جائیگا۔ نیز یہ عدد 2 × 10 یعنی 20 پر بھی تقسیم ہو سکتا ہے۔ اور چونکہ یہ دونو عدد 3619

کے اجزاے ضربی نہیں ہو سکتے۔ اس لئے ہم نے دونو کو عمل شروع کرنے سے پیشتر خارج کر دیا۔ عمل کرنے میں اس قسم کے اجزاے ضربی لکھنے میں نہیں آتے +

5۔۔ اگر تین یا تین سے زیادہ عددوں کا عاد اعظم دریافت کرنا ہو۔ تو پہلے ان میں سے دو عددوں کا عاد اعظم دریافت کرو۔ اور پھر اس عاد اعظم اور تیسرے عدد کا۔ اسی طرح چوتھے اور پانچویں کا +

**مثال 4**۔ ایسی لمبی سے لمبی رسّی بتاؤ۔ جس سے مفصلۂ ذیل لمبائیاں پوری پوری ناپ سکیں۔

4 فٹ و 2 فٹ 6 انچ و 1 فٹ 6 انچ

پہلے لمبائیوں کو ہم جنس بنا لیا ۔

4 فٹ $= 4 \times 12 = 48$ انچ

2 " 6 انچ $= 2 \times 12 + 6 = 30$ "

1 " 6 " $= 1 \times 12 + 6 = 18$ "

لیکن 48 و 30 و 18 کا عاد اعظم $= 6$

∴ لمبی سے لمبی رسّی جس سے یہ لمبائیاں ناپ سکتے ہیں 6 انچ لمبی ہونی چاہیئے +

**نوٹ**۔ ایسے سوالوں میں پیمانوں کو ہم جنس بنا کر عاد اعظم نکالنا چاہیئے +

## سوالات نمبر 3

مفصلۂ ذیل اعداد کا عاد اعظم دریافت کرو :-

+ 943 , 851 1

+ 1073 , 667 2

+ 2691 , 2067 3

+ 5617 , 2419 4

+ 5083 , 4199 5

+ 1457 , 1209 6

+ 1591 , 1147 7

+ 11076 , 2343 8

+ 2951 , 2262 9

+ 7092 , 7056 10

+ 12201 , 5146 11

+ 5712 , 4578 12

+ 7999 , 7733 13

+ 986 , 9889 14

+ 1832 , 1792 15

+ 1517 , 1850 16

+ 1847 , 1792 17

+ 5049 , 3927 18

+ 1551 , 1287 19

+ 1802 , 1537 20

+ 3629 , 3056 21

+ 22116 , 1261 22

+ 3735 , 8055 23

+ 891 , 64071 24

+ 11433 , 444 25

+ 57670 , 58315 26

+ 8496 , 9756 27

+ 6942 , 429 28

+ 4877 , 10353 29

+ 3471 , 2145 30

+ 162 , 72 , 45 31

+ 480 , 72 , 45 32

+ 4374 , 729 , 162 33

+ 1271 , 3441 , 2697 34

+ 1702 , 1110 , 814 35

+ 10011 , 15933 36

+ 680 , 140 , 110 , 30 37

+ 940 , 442 , 256 , 136 , 128 38

+ 444 , 264 , 252 39

40 102 ، 28 ، 816 ، 612 ، 476 ، 428 ۔

41 14 ، 42 ، 56 ، 138 ۔

42 84411 ، 98649 ، 102717 ۔

43 365 ، 511 ، 803 ۔

44 348 ، 290 ، 493 ۔

45 492 ، 1476 ، 1763 ۔

بتاؤ۔ مفصلۂ ذیل اعداد متبائن ہیں یا متوافق ؟

46 2821 ، 3072 ۔ 47 9870 ، 1533 ۔

48 ایسی بڑی سے بڑی لکڑی کی لمبائی بتاؤ۔ جس سے 7 میل 5 فرلانگ 2 پول اور 4 فرلانگ 2 پول ایک گز ایک فٹ 6 انچ کے فاصلے پورے پورے ماپ سکیں ۔

49 ایک بڑی سے بڑی رقم بتاؤ۔ جو 477 روپے ایک آنہ 6 پائی اور 729 روپے ایک آنہ 6 پائی میں پوری دفعہ شامل ہو ۔

50 ایسا بڑے سے بڑا عدد دریافت کرو۔ کہ اگر اُس پر 2700 اور 2184 کو علیحدہ علیحدہ تقسیم کریں۔ تو پہلی صورت میں 12 اور دوسری صورت میں 8 باقی بچیں ۔

51 ایسا عدد دریافت کرو۔ کہ اگر 1446 ، 1592 و 2249 کو اُس پر تقسیم کریں۔ تو ہر حالت میں 59 باقی بچیں ۔

52 ثابت کرو۔ کہ 421 و 536 اعداد متبائن ہیں یا

متوافق ؟

53 3003 و 1287 کے کل عاد مشترک دریافت کرو ÷

54 6 گز 2 فٹ 5 انچ و 4 گز 2 فٹ و 8 گز 6 انچ کا عاد اعظم دریافت کرو ÷

55 ایسا بڑے سے بڑا عدد دریافت کرو - کہ اگر اُس پر 44131 و 37308 کو علٰحدہ علٰحدہ تقسیم کریں - تو پہلی صورت میں 43 اور دوسری صورت میں 57 باقی بچیں ÷

56 سونے کی دو ڈلیوں کا وزن 8401 و 8374 تولے ہے - اور ان سے ایک ہی وزن کے سکّے بنانے مطلوب ہیں - بتاؤ - ان میں سے بڑے سے بڑا کتنے وزن کا سکّہ بن سکتا ہے ؟

57 چاندی کی چار ڈلیوں کا وزن 108 و 288 و 360 و 924 ماشے ہے - اور ان سے ایک ہی وزن کے سکّے بنانے مطلوب ہیں - بتاؤ - ان سے بڑے سے بڑا کتنے وزن کا سکّہ بن سکتا ہے ؟

58 ایسی بڑی سے بڑی رقم دریافت کرو - جو 9 روپے 5 آنے 6 پائی اور 16 روپے 8 آنے 6 پائی کو پورا پورا تقسیم کر دے ÷

# ذو اضعافِ اقل

1 - 24 میں 6 ، 24 کا عدد 6 پر پورا تقسیم

ہو جاتا ہے - اور باقی کچھ نہیں بچتی - ایسی صورت میں ہم 24 کو 6 کا **ضعف** کہتے ہیں ٭

**تعریف** - کسی عدد کا ضعف وہ عدد ہے - جو اس عدد پر پورا تقسیم ہو جائے ٭

2 - دفعہ (1) کی رُو سے 2 کے ضعف یہ عدد ہو سکتے ہیں :-

4 و 6 و 8 و 10 و 12 و 14 و 16 و 18 و 20 و 22 و 24 و 26 وغیرہ ٭

اور اسی طرح دفعہ (1) کی رُو سے 3 کے ضعف یہ عدد ہو سکتے ہیں :-

6 و 9 و 12 و 15 و 18 و 21 و 24 و 27 وغیرہ ٭

2 اور 3 کے ضعفوں کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے - کہ 6 و 12 و 18 و 24 ایسے عدد ہیں - جو 2 کے بھی ضعف ہیں اور 3 کے بھی - ایسے عددوں کو **ضعف مشترک** یا **ذو اضعاف مشترک** کہتے ہیں - اور ان میں سے جو سب سے چھوٹا عدد ہے یعنی 6 - اسے **ذو اضعاف اقل مشترک** یا مختصر طور پر صرف **ذو اضعاف اقل** کہتے ہیں ٭

**تعریف** - وہ چھوٹے سے چھوٹا عدد جو دو یا دو سے زیادہ عددوں میں سے ہر ایک پر پورا پورا تقسیم ہو جائے - ان عددوں کا ذو اضعاف اقل کہلاتا ہے ٭

3 - دو یا دو سے زیادہ عددوں کے ذو اضعافِ اقل دریافت کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے

معلوم ہوگا ÷

**مثال ۱**- 16 و 24 کا ذو اضعاف اقل دریافت کرو ÷

$$2 \times 2 \times 2 \times 2 = 16$$

$$3 \times 2 \times 2 \times 2 = 24$$

16 اور 24 کے اجزاے ضربی کو دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے - کہ دونو عددوں کے اجزاے ضربی میں 2 کا عدد اوپر کی سطر میں بھی تین دفعہ آیا ہے - اور نیچے کی سطر میں بھی اُتنی ہی مرتبہ - پس ہمیں چاہیئے - کہ اُسے نیچے کی سطر سے بالکل چھوڑ دیں - 3 کا عدد اوپر کی سطر میں نہیں آتا - صرف نیچے کی سطر میں ہے - اس لئے 3 کا عدد ہمیں ضرور لینا چاہیئے - تاکہ ہمارا حاصل ضرب 24 پر پورا تقسیم ہو سکے - پس ایسا چھوٹے سے چھوٹا حاصل ضرب دریافت کرنے کے لئے جس میں 16 اور 24 کا ہر ایک جزو ضربی موجود ہو - ہمیں 2 و 2 و 2 و 2 پہلی سطر سے اور 3 دوسری سطر سے لینے چاہیئیں - غرض یہ کہ مفروض عددوں میں سے مشترک اجزاے ضربی خارج کرنے کے بعد کل اجزاے ضربی لیکر انہیں ضرب دے دینی چاہیئے ÷

پس ذو اضعاف اقل مطلوب = $2 \times 2 \times 2 \times 2 \times 3$

= 48 جواب ÷

اسی سوال کو ہم آسانی کے ساتھ اس طرح بھی حل کر سکتے ہیں :-

| 2 | 16 ، 24 |
|---|---|
| 2 | 8 ، 12 |
| 2 | 4 ، 6 |
| | 2 ، 3 |

اس طریقے سے مشترک اجزاے ضربی خودبخود خارج ہوتے جاتے ہیں - اور آخر میں صرف وہ اجزاے ضربی حاصل ہو جاتے ہیں - جن کا حاصل ضرب ذو اضعافِ اقل ہوتا ہے ۔

**قاعدہ** - جن عددوں کا ذو اضعافِ اقل نکالنا ہو - اُنہیں ایک سطر میں جدا جدا لکھو - اور پھر اُن کو ایسے چھوٹے سے چھوٹے مفرد عددوں پر متواتر تقسیم کرو - جن میں سے ہر ایک کم از کم دئے ہوئے دو عددوں یا اُن کے خارج قسمتوں کو پورا پورا تقسیم کر دے - جب آخر میں ایسے خارج قسمت آ جائیں - جن کا کوئی مشترک جزءِ ضربی نہ ہو - تو عمل کو ختم کر کے تمام مقسوم علیہوں اور آخر کے خارج قسمتوں کو آپس میں ضرب دے دو - یہ حاصلِ ضرب ذو اضعاف اقل ہوگا ۔

**مثال 2** - 6 ، 9 ، 15 ، 27 ، 36 کا ذو اضعافِ اقل دریافت کرو -

| 3 | 6 ، 9 ، 15 ، 27 ، 36 |
|---|---|
| 3 | 5 ، 9 ، 12 |
| | 5 ، 3 ، 4 |

∴ ذو اضعاف اقل مطلوب = $3 \times 3 \times 5 \times 3 \times 4$

= 540 جواب ٭

**نوٹ**۔اس سوال میں ہم نے 6 و 9 کو پہلے ہی خارج کردیا۔کیونکہ یہ دونو عدد 27 اور 36 میں شامل ہیں ٭

**4** - ذو اضعافِ اقل دریافت کرنے کا ایک طریق اَور بھی ہے - جو مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ٭

**مثال 3** - 39 اور 57 کا ذو اضعاف اقل معلوم کرو۔

$$3 \times 13 = 39$$

$$3 \times 19 = 57$$

پس ذو اضعاف اقل = $13 \times 3 \times 19$

اس جواب کا اگر ہم دئے ہوئے عددوں اور ان کے عاد اعظم کا مقابلہ کریں - تو ہم کو معلوم ہوتا ہے-کہ

$$3 \div 39 = 3 \div 3 \times 13 = 13$$

$$3 \div 57 = 3 \div 3 \times 19 = 19$$

پس اس عمل سے ظاہر ہے-کہ دو عددوں کا ذو اضعاف اقل اس طرح معلوم ہوسکتا ہے-کہ ہم ان میں سے ایک کو ان کے عاد اعظم پر تقسیم کردیں - اور خارج قسمتوں کو دوسرے عدد کے ساتھ ضرب دے دیں ٭

∵ اوپر کی مثال میں عاد اعظم = 3

∴ ذو اضعاف اقل = $39 \div 3 \times 57$

= 741 جواب ٭

**مثال 4**- 2108 و 3813 کا ذو اضعاف اقل دریافت کرو۔

2108 و 3813 کا عاد اعظم = 31

پس ذو اضعافِ اقل = $3813 \times 31 \div 2108$

$= 3813 \times 68$

= 259284 جواب ٭

**مثال 5**- وہ کونسی چھوٹی سے چھوٹی رقم ہے۔ جس میں 3 روپے 8 آنے اور 6 روپے 2 آنے پوری دفعہ شامل ہوں؟

3 روپے 8 آنے = $16 \times 3$ آنے + 8 آنے = 56 آنے

6 〃 2 〃 = $16 \times 6$ 〃 + 2 〃 = 98 〃

رقم مطلوب 56 و 98 کا ذو اضعاف اقل ہے۔

$56 = 4 \times 14$

$98 = 7 \times 14$

∴ ذو اضعاف اقل = $7 \times 4 \times 14$ آنے

= 392 آنے

= 24 روپے 8 آنے جواب ٭

**مثال 6** - وہ کونسا چھوٹے سے چھوٹا عدد ہے۔ جس کو اگر 12 و 16 و 20 و 36 و 40 پر علیحدہ علیحدہ تقسیم کریں۔ تو ہر صورت میں 9 باقی بچے؟

| | |
|---|---|
| 2 | 12 ، 16 ، 20 ، 36 ، 40 |
| 2 | 8 ، 18 ، 20 |
| 2 | 4 ، 9 ، 10 |
| | 2 ، 9 ، 5 |

∴ ذو اضعاف اقل = 2 × 2 × 2 × 2 × 9 × 5

= 720

720 ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد ہے۔ جو 12، 16، 20، 36، 40 میں سے ہر ایک پر پورا پورا تقسیم ہو جاتا ہے۔ پس 720 + 9 = 729 ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد ہے۔ جس کو اعدادِ مفروضہ پر تقسیم کرنے سے ہر صورت میں 9 باقی بچتی ہے۔

اس لئے عدد مطلوب = 729 جواب۔

**مثال 7**۔ دو عددوں کا ذو اضعاف اقل 24 ہے اور عاد اعظم 4۔ اگر اُن میں سے ایک عدد 8 ہو۔ تو دوسرا عدد دریافت کرو۔

مثال 3 سے ظاہر ہے۔کہ دو عددوں کا ذو اضعافِ اقل وہ عدد ہے۔ جو کہ اُن کے حاصلِ ضرب کو اُن کے عاد اعظم پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ عاد اعظم پر تقسیم کرنے سے یہ غرض ہوتی ہے۔کہ حاصلِ ضرب میں سے ایک عدد کے وہ اجزاے ضربی نکال دئے جائیں۔ جو کہ دوسرے عدد میں بھی شامل ہیں۔ پس ذو اضعافِ اقل اور عاد اعظم کا حاصلِ ضرب 24 × 4 = 96 دو نو عددوں کے حاصلِ ضرب کے برابر ہے۔

لیکن ان عددوں میں سے ایک عدد 8 ہے۔

پس دوسرا عدد = 96 ÷ 8 = 12 جواب۔

# سوالات نمبر 4

## زبانی مشق کے لئے

ذو اضعافِ اقل دریافت کرو :-

1. 2، 4
2. 4، 8
3. 2، 6
4. 2، 3، 6
5. 2، 3، 4
6. 2، 3، 5
7. 3، 4، 5
8. 3، 5، 7
9. 3، 5، 6
10. 2، 5، 7
11. 2، 6، 5
12. 2، 6، 8
13. 3، 4، 10
14. 5، 8، 10
15. 5، 12، 15
16. 6، 12، 24
17. 7، 10، 14
18. 6، 10، 18
19. 8، 16، 24
20. 10، 40، 60

## تحریری مشق کے لئے

21. 18، 12، 20
22. 6، 14، 49
23. 9، 12، 21
24. 18، 20، 30
25. 4، 18، 21، 20
26. 18، 36، 60، 72
27. 15، 13، 39، 65
28. 15، 16، 56، 70
29. 25، 120، 15، 84
30. 18، 36، 45، 81

31 18 ، 56 ، 50 ، 72 ∴

32 12 ، 36 ، 72 ، 120 ∴

33 13 ، 14 ، 39 ، 49 ∴

34 16 ، 28 ، 35 ، 63 ∴

35 18 ، 24 ، 32 ، 48 ∴

36 26 ، 33 ، 39 ، 44 ∴

37 44 ، 48 ، 52 ، 96 ∴

38 32 ، 48 ، 40 ، 14 ∴

39 12 ، 22 ، 55 ، 40 ∴

40 16 ، 21 ، 49 ، 72 ∴

41 15 ، 25 ، 39 ، 63 ∴

42 7 ، 17 ، 68 ، 238 ∴

43 35 ، 105 ، 210 ، 750 ∴

44 8 ، 12 ، 20 ، 30 ، 80 ∴

45 24 ، 16 ، 6 ، 4 ، 20 ∴

46 3 ، 5 ، 12 ، 36 ، 45 ∴

47 9 ، 12 ، 16 ، 18 ، 28 ∴

48 28 ، 56 ، 100 ، 180 ، 125 ∴

49 21 ، 45 ، 60 ، 84 ، 90 ∴

50 12 ، 18 ، 27 ، 30 ، 40 ∴

51 12 ، 32 ، 52 ، 72 ، 162 ∴

52 15 ، 35 ، 55 ، 75 ، 165 ∴

53 16 ، 90 ، 91 ، 280 ، 455 ∴

54. 8 و 12 و 18 و 24 و 28 و 30 ÷

55. 4 و 11 و 18 و 20 و 48 و 72 ÷

56. 5 و 7 و 16 و 28 و 48 و 76 ÷

57. 8 و 16 و 24 و 64 و 12 و 100 ÷

58. 20 و 27 و 28 و 35 و 45 و 63 ÷

59. 4 و 9 و 10 و 15 و 18 و 20 و 21 ÷

60. 12 و 18 و 28 و 35 و 60 و 84 و 100 ÷

61. 4 و 5 و 6 و 7 و 8 و 10 و 12 و 14 ÷

62. 10 و 15 و 21 و 24 و 35 و 45 و 63 و 70 ÷

63. 7 و 11 و 21 و 63 و 91 و 99 و 117 و 143 ÷

64. 18 و 24 و 35 و 48 و 56 و 60 و 72 و 90 و 120 ÷

65. 508 و 889 ÷ 66. 936 و 2925 ÷

67. 1729 و 5850 ÷ 68. 5757 و 4380 ÷

69. 84 و 672 و 472 ÷

70. 153 و 204 و 221 ÷

71. چار گھنٹے جو 3 و 4 و 5 و 8 سکنڈ کے فاصلے سے بجتے ہیں - ایک ساتھ بجے - تو بتاؤ - اب کتنے سکنڈ کے بعد پھر وہ ایک ساتھ بجینگے؟

72. 48 و 36 و 72 و 24 کا عاد اعظم ان کے ذو اضعاف اقل میں کتنی دفعہ شامل ہے؟

73. تین آدمی 14 و 35 و 38 میل کا فاصلہ علحدہ علحدہ ہر روز طے کرتے ہیں - بتاؤ - اُن کے چلنے کی جگہ سے نزدیک کتنے فاصلے پر

ایسی سرائے واقع ہو سکتی ہے۔ جہاں ان میں سے ہر ایک ٹھیر سکے؟

74 ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد دریافت کرو۔ کہ اگر اُس کو 35 و 21 و 72 پر علیحدہ علیحدہ تقسیم کریں۔ تو باقی کچھ نہ بچے۔

75 ایسا چھوٹے سے چھوٹا عدد دریافت کرو۔ جو ایک سے 13 تک کے کل اعداد پر پورا تقسیم ہو جائے۔

76 42 و 56 و 84 و 98 کے ذو اضعاف اقل میں ان کا عاد اعظم کتنی دفعہ شامل ہے؟

77 اگر دو عددوں کا ذو اضعاف اقل 4004 ہو۔ اور ان میں سے ایک عدد 308 ہو۔ اور ان کا عاد اعظم 28 ہو۔ تو دوسرا عدد دریافت کرو۔

78 کسی عدد اور 105 کا ذو اضعاف اقل 735 ہے۔ اور ان کا عاد اعظم 35 ہے۔ وہ عدد بتاؤ۔

79 20 سے 30 تک کے اعداد کا ذو اضعاف اقل دریافت کرو۔

80 157 دن 7 گھنٹے 4 منٹ 7 سکنڈ اور 243 دن 2 گھنٹے 11 منٹ 49 سکنڈ کا ذو اضعاف اقل دریافت کرو۔

---

# کسور عام

۱- جب کوئی عدد اکائیوں کی پوری پوری تعداد ظاہر کرے - تو اُسے **صحیح عدد** کہتے ہیں - مثلاً ایک گز و 5 روپے و 3 من وغیرہ ÷

2- اگر کسی اکائی کے چند مساوی ٹکڑے کئے جائیں - تو اُن میں سے ہر ایک ٹکڑے کو یا چند ٹکڑوں کے مجموعے کو کسور کہتے ہیں ÷

**تشریح** - ان شکلوں کو جو حاشئے پر بنی ہیں - دیکھو شکل نمبر (۱) ایک پورے سیب کو ظاہر کرتی ہے ÷ شکل نمبر (2) اُس کے چار مساوی ٹکڑے - اور شکل نمبر (3) اُس کے تین غیر مساوی

شکل نمبر (۱)



شکل نمبر (2)



ٹکڑے ظاہر کرتی ہے ۔

شکل نمبر(3)





**شکل نمبر (۱)** ایک پوری اور غیر منقسم چیز کو ظاہر کرتی ہے ۔
پس وہ عدد جو ایسی ایک یا بہت چیزوں کو ظاہر کریگا ۔ **صحیح عدد** کہلائیگا ۔
**شکل نمبر (2)** ایک چیز کے چار مساوی حصّے ظاہر کرتی ہے ۔ پس جو عدد ایسے ایک یا بہت حصّوں کو ظاہر کریگا ۔ کسر کہلائیگا ۔
**شکل نمبر (3)** ایک چیز کے تین غیر مساوی حصّے ظاہر کرتی ہے ۔ یہ حصّے نہ تو صحیح عدد کہلائینگے ۔ نہ کسر ۔

3 ۔ اگر ایک چیز کے دو برابر حصّے کریں ۔ اور اُن میں سے ایک حصّہ لیں ۔ تو اُسے اس طرح ظاہر کرتے ہیں :۔

$$\frac{1}{2}$$

اس کو پڑھنے اس طرح ہیں ۔ ایک بٹا دوٗ ۔
اسی طرح $\frac{1}{3}$ ، $\frac{1}{4}$ ، $\frac{1}{5}$ وغیرہ کو اِس طرح پڑھتے ہیں ۔ ایک بٹا تین ۔ ایک بٹا چار ۔ ایک بٹا پانچ وغیرہ ۔
— یہ لکیر جو اوپر اور نیچے کے عددوں کے

درمیان لکھی جاتی ہے۔ تقسیم کی علامت کا اختصار ہے۔ گویا ۱ ÷ ۲ کو ہم نقطے اُڑا کر اس طرح بھی لکھ سکتے ہیں $\frac{1}{2}$ +

۲۱۔ جو عدد یہ ظاہر کرے۔ کہ اکائی کے کتنے برابر حصے ہیں۔ اُسے **نسب نما** یا **مخرج** کہتے ہیں۔ اور جو عدد یہ ظاہر کرے۔ کہ ان برابر حصوں میں سے اس قدر حصے لئے ہیں۔ اُسے **شمار کنندہ** کہتے ہیں +

نسب نما یا مخرج لکیر کے نیچے لکھا جاتا ہے۔ اور شمار کنندہ لکیر کے اوپر۔ مثلاً $\frac{3}{10}$ میں ۱۰ نسب نما ہے۔ اور یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ ہم نے اکائی کے ۱۰ برابر حصے کئے ہیں۔ اور ۳ شمار کنندہ ہے۔ اور یہ ظاہر کرتا ہے۔ کہ ہم نے ۱۰ برابر حصوں میں سے ۳ حصے لئے ہیں +

**مثال ۱۔** ایک روپے کا $\frac{1}{3}$ کی قیمت دریافت کرو۔

ایک روپے کا $\frac{1}{3}$ = ۱۶ آنے کا $\frac{1}{3}$

= ۵ آنے + ۱ آنہ یا ۱۲ پائی کا $\frac{1}{3}$

= ۵ آنے ۴ پائی جواب +

**مثال ۲۔** ۲ من ۱۰ سیر کا $\frac{2}{3}$ کی قیمت دریافت کرو۔

۲ من ۱۰ سیر کا $\frac{2}{3}$ = ۹۰ سیر کا $\frac{2}{3}$

= ۹۰ ″ ″ $2 \times \frac{1}{3}$

= ۶۰ ″

= ایک من ۲۰ سیر جواب +

# سوالات نمبر 5

## زبانی مشق کے لئے

قیمت دریافت کرو :-

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | 2 روپے 5 آنے کا $\frac{1}{2}$ ۔ | 2 | ایک روپے کا $\frac{1}{2}$ ۔ |
| 3 | 3 آنے 4 پائی کا $\frac{1}{2}$ ۔ | 4 | ایک من 8 سیر کا $\frac{1}{3}$ ۔ |
| 5 | ایک من 10 سیر کا $\frac{1}{5}$ ۔ | 6 | 2 " 8 " کا $\frac{1}{11}$ ۔ |
| 7 | 4 " 5 " کا $\frac{1}{15}$ ۔ | 8 | ایک روپے کا $\frac{2}{3}$ ۔ |
| 9 | 2 روپے کا $\frac{3}{4}$ ۔ | 10 | ایک گز 2 فٹ کا $\frac{1}{2}$ ۔ |
| 11 | 2 میل 4 فرلانگ کا $\frac{4}{5}$ ۔ | 12 | 2 تولے 6 ماشے کا $\frac{2}{3}$ ۔ |

## تحریری مشق کے لئے

13 9 روپے 5 آنے 9 پائی کا $\frac{1}{3}$ ۔

14 ایک من 16 سیر 8 چھٹانک کا $\frac{3}{4}$ ۔

15 12 روپے 8 آنے 3 پائی کا $\frac{2}{3}$ ۔

16 10 من 16 سیر کا $\frac{3}{16}$ ۔

17 15 گز 2 فٹ 6 انچ کا $\frac{4}{5}$ ۔

18 22 " 1 " 10 " کا $\frac{3}{11}$ ۔

19 5 من 20 سیر 8 چھٹانک کا $\frac{3}{8}$ ۔

20 48 روپے 12 آنے 8 پائی کا $\frac{3}{4}$ ۔

21 250 " 9 " 2 " کا $\frac{3}{10}$ ۔

22 162 تولے 6 ماشے 3 رتی کا $\frac{2}{3}$ ۔

23 630 روپے 10 آنے 6 پائی کا $\frac{2}{3}$ ۔

24 256 " 5 " 4 " کا $\frac{3}{16}$ ۔

# کسور واجب و غیر واجب اور مرکب

5- ابجد ایک مربع ہے۔جس کو ہم نے ۹ مساوی حصّوں (مربعوں) میں تقسیم کیا ہے۔ہر سایہ دار مربع کل شکل کا $\frac{1}{9}$ ہے۔اب اس شکل میں ہم دو مربعے اور بڑھاتے ہیں جو بڑے




مربع کے سایہ دار مربعوں کے برابر ہیں۔اب کل شکل گیارہ نویں حصے ظاہر کرتی ہے۔اور ان حصوں کو ہم اعداد میں اس طرح لکھتے ہیں $\frac{11}{9}$

چونکہ $\frac{11}{9}$ = ایک اکائی + $\frac{2}{9}$ نویں۔اس لئے $\frac{11}{9}$ ایک اکائی سے بڑی ہے۔پس

**تعریف ۱**- جب کسی کسر کا شمار کنندہ مخرج کے برابر ہو۔یا اس سے بڑا ہو۔ تو ایسی کسر کو **کسر غیر واجب** کہتے ہیں +

**تعریف 2**- جب کسی کسر کا شمار کنندہ مخرج سے چھوٹا ہو۔تو ایسی کسر کو **کسرِ واجب** کہتے ہیں +

6- اوپر کے بیان سے ظاہر ہے۔کہ $\frac{11}{9}$ مرکب ہے ۱ اور $\frac{2}{9}$ سے۔پس ہم $\frac{11}{9}$ کو اس طرح بھی لکھ

سکتے ہیں $1\frac{2}{9}$ اور اس کو اس طرح پڑھتے ہیں - ایک صحیح دو بٹا نو - پس

**تعریف**- جب کسی کسر کے ساتھ صحیح عدد بھی لکھا جائے - تو اُسے **کسرِ مرکّب** یا **مخلوط** کہتے ہیں ٭

7- کسرِ غیر واجب کو کسرِ مرکّب کے طور پر ظاہر کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ٭

**مثال ا**- $\frac{19}{4}$ کو کسرِ مرکب کے طور پر ظاہر کرو-

$$\frac{19}{4} = \frac{4}{4} + \frac{4}{4} + \frac{4}{4} + \frac{4}{4} + \frac{3}{4}$$

$$= 1 + 1 + 1 + 1 + \frac{3}{4}$$

$$= 4\frac{3}{4}$$ جواب ٭

اس مثال میں ہم نے معلوم کیا ہے - کہ 19 میں 4 کتنی دفعہ شامل ہے - اس طرح ہم کو اُن اکائیوں کی تعداد معلوم ہو گئی ہے - جو $\frac{19}{4}$ میں موجود ہیں - پس

**قاعدہ**- جب کسی کسرِ غیر واجب کو کسرِ مرکّب کے طور پر ظاہر کرنا ہو - تو شمار کنندے کو مخرج پر تقسیم کرو - حاصلِ قسمت کسرِ مرکّب کا صحیح عدد - باقی شمار کنندہ اور مقسوم علیہ مخرج ہوگا ٭

**مثال 2** - $\frac{145}{13}$ کو کسرِ مرکب کے طور پر ظاہر کرو -

$$\frac{145}{13} = 145 \div 13$$

$$= 11\frac{2}{13}$$ جواب ٭

---

# سوالات نمبر 6

## زبانی مشق کے لئے

مفصلۂ ذیل کسروں کو کسرِ مرکب کے طور پر ظاہر کرو:-

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | $\frac{4}{3}$ | 2 | $\frac{6}{5}$ | 3 | $\frac{9}{2}$ | 4 | $\frac{10}{3}$ |
| 5 | $\frac{15}{8}$ | 6 | $\frac{21}{5}$ | 7 | $\frac{17}{5}$ | 8 | $\frac{29}{7}$ |
| 9 | $\frac{31}{4}$ | 10 | $\frac{39}{10}$ | 10 | $\frac{11}{5}$ | 12 | $\frac{15}{2}$ |
| 13 | $\frac{33}{10}$ | 14 | $\frac{47}{11}$ | 15 | $\frac{53}{12}$ | 16 | $\frac{49}{13}$ |
| 17 | $\frac{55}{12}$ | 18 | $\frac{29}{24}$ | 19 | $\frac{45}{28}$ | 20 | $\frac{108}{12}$ |
| 21 | $\frac{73}{14}$ | 22 | $\frac{144}{72}$ | 23 | $\frac{125}{9}$ | 24 | $\frac{120}{7}$ |

## تحریری مشق کے لئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 25 | $\frac{1103}{17}$ | 26 | $\frac{3716}{19}$ | 27 | $\frac{749}{29}$ |
| 28 | $\frac{6271}{31}$ | 29 | $\frac{1791}{37}$ | 30 | $\frac{582}{39}$ |
| 31 | $\frac{1027}{50}$ | 32 | $\frac{3362}{63}$ | 33 | $\frac{4469}{78}$ |
| 34 | $\frac{91931}{79}$ | 35 | $\frac{713}{84}$ | 36 | $\frac{547}{91}$ |
| 37 | $\frac{1558}{93}$ | 38 | $\frac{6991}{101}$ | 39 | $\frac{796}{103}$ |
| 40 | $\frac{1942}{105}$ | 41 | $\frac{27434}{111}$ | 42 | $\frac{27031}{119}$ |
| 43 | $\frac{51637}{152}$ | 44 | $\frac{40139}{177}$ | 45 | $\frac{9603}{181}$ |
| 46 | $\frac{1486}{217}$ | 47 | $\frac{5968}{219}$ | 48 | $\frac{4523}{241}$ |
| 49 | $\frac{1130}{283}$ | 50 | $\frac{14511}{299}$ | 51 | $\frac{9001}{301}$ |

---

8- کسرِ مرکب کو کسرِ غیر واجب کے طور پر

ظاہر کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ÷

**مثال ۱-** صحیح عدد 6 کو ایسی کسر کے طور پر ظاہر کرو۔ جس کا مخرج 5 ہو۔

$$6 = 5 \times 6 \div 5$$
$$= \frac{5 \times 6}{5}$$
$$= \frac{30}{5}$$ جواب ÷

**مثال 2-** $3\frac{2}{5}$ کو کسرِ غیر واجب کے طور پر ظاہر کرو۔

$$3\frac{2}{5} = 3 + \frac{2}{5}$$
$$= \frac{5 \times 3}{5} + \frac{2}{5}$$ (پہلی مثال کی رُو سے)
$$= \frac{15}{5} + \frac{2}{5}$$
$$= \frac{17}{5}$$ جواب ÷

مثال بالا سے ظاہر ہے۔ کہ ہم نے 3 کو 5 کے ساتھ ضرب دیکر اُس میں 2 جمع کر لئے ہیں۔پس

**قاعدہ-** جب کسی کسرِ مرکب کو کسرِ غیر واجب کے طور پر ظاہر کرنا ہو۔ تو صحیح عدد کو مخرج کے ساتھ ضرب دے کر شمار کنندے میں جمع کر دو ÷

**مثال 3-** $9\frac{3}{7}$ کو کسرِ غیر واجب کے طور پر ظاہر کرو۔

$$9\frac{3}{7} = \frac{3 + 7 \times 9}{7}$$
$$= \frac{66}{7}$$ جواب ÷

# سوالات نمبر 6

## زبانی مشق کے لئے

مفصلۂ ذیل کسروں کو کسرِ غیر واجب کے طور پر ظاہر کرو :-

1 $1\frac{1}{2}$ ، $1\frac{1}{3}$ ، $1\frac{1}{4}$ ، $1\frac{1}{5}$ ، $1\frac{1}{6}$ ، $2\frac{1}{2}$ ، $2\frac{1}{3}$ ، $3\frac{1}{4}$ ، $4\frac{1}{5}$ ، $5\frac{1}{6}$ ۔

2 $1\frac{2}{3}$ ، $2\frac{2}{3}$ ، $2\frac{3}{4}$ ، $3\frac{3}{5}$ ، $4\frac{3}{5}$ ، $5\frac{5}{6}$ ، $6\frac{7}{8}$ ، $5\frac{8}{9}$ ، $4\frac{5}{9}$ ، $2\frac{5}{8}$ ۔

3 $4\frac{7}{8}$ ، $3\frac{2}{9}$ ، $14\frac{3}{4}$ ، $5\frac{7}{9}$ ، $3\frac{8}{9}$ ، $4\frac{6}{7}$ ، $5\frac{11}{12}$ ، $4\frac{8}{9}$ ۔

4 $8\frac{1}{2}$ ، $7\frac{1}{3}$ ، $5\frac{4}{7}$ ، $8\frac{9}{10}$ ، $10\frac{4}{7}$ ، $12\frac{7}{10}$ ، $9\frac{4}{9}$ ، $4\frac{3}{11}$ ۔

5 5 میں ایک نواں کتنی دفعہ شامل ہے ؟

6 11 " " پانچواں " " " " ؟

## تحریری مشق کے لئے

7 $12\frac{14}{25}$ ۔ 8 $23\frac{17}{41}$ ۔ 9 $13\frac{28}{51}$ ۔

10 $45\frac{2}{33}$ ۔ 11 $14\frac{31}{43}$ ۔ 12 $11\frac{11}{112}$ ۔

13 $14\frac{8}{95}$ ۔ 14 $13\frac{16}{17}$ ۔ 15 $36\frac{15}{38}$ ۔

16 $71\frac{31}{43}$ ۔ 17 $127\frac{13}{18}$ ۔ 18 $183\frac{8}{21}$ ۔

19 $206\frac{29}{50}$ ۔ 20 $317\frac{11}{15}$ ۔ 21 $620\frac{13}{14}$ ۔

22 17 کو ایسی کسر کے طور پر ظاہر کرو جس کا مخرج 7 ہو ۔

23 16 " " " " " " " " " 6 " ۔

# اختصارِ کسُور

۹ - ہر ایک صحیح عدد دوسرے صحیح عددوں سے مختلف ہوتا ہے - کیونکہ ہر عدد کی قیمت جدا ہوتی ہے - لیکن کسُور کا یہ حال نہیں ہے - دو کسروں کے شمار کنندے اور مخرج مختلف ہوتے ہیں - تاہم اُن کی قیمت ایک ہی ہوتی ہے - اس کی تشریح مفصلۂ ذیل اصول سے ہوگی - جسے ہم بیان کرتے ہیں ٭

**اصول** - اگر کسی کسر کے شمار کنندے اور مخرج کو ایک ہی عدد سے ضرب دیں یا تقسیم کریں - تو کسر کی قیمت میں فرق نہیں آتا ٭

**ثبوت**

$$\frac{4}{6} = \frac{2 \times 2}{2 \times 3} = \frac{2}{3}$$

$\frac{2}{3}$ سے یہ مراد ہے - کہ اِکائی کے 3 برابر حصوں میں سے 2 لئے گئے ہیں - اور $\frac{4}{6}$ سے یہ مراد ہے - کہ اِکائی کے 6 برابر حصوں میں سے 4 لئے گئے ہیں ٭

∵ پہلے 3 حصے = پچھلے 6 حصوں کے

∴ پہلا 1 حصّہ = " 2 " "

پس پہلے 2 حصے = " 4 " "

∴ $\frac{4}{6} = \frac{2}{3}$

یہ شکلیں مذکورۂ بالا اصول کے سمجھنے میں زیادہ

مدد دینگی :-

شکل ا میں ہم نے دائرے کے 3 مساوی حصے کئے ہیں - اور ان میں سے 2 حصے لئے ہیں - پس یہ 2 حصے کل دائرے کا $\frac{2}{3}$ ہیں +

ا

شکل ب میں ہم نے ہر مساوی حصے کو آدھا آدھا کر دیا ہے - یعنی 2 پر تقسیم کر دیا ہے - گویا کل دائرے کو 6 مساوی حصوں میں تقسیم کر دیا ہے - اس لئے جو کسر ان حصوں کو ظاہر کرتی ہے - وہ برابر ہے $\frac{4}{6}$ کے +

پس $\frac{2}{3} = \frac{2 \times 2}{3 \times 2} = \frac{4}{6}$

نیز چونکہ $\frac{2}{3} = \frac{4}{6}$

اس لئے $\frac{4}{6} = \frac{2}{3}$

پس $\frac{2 \div 4}{2 \div 6} = \frac{2}{3}$ +

**10** - جب کسی کسر کا شمار کنندہ اور مخرج کسی

مشترک جزوِ ضربی پر تقسیم نہ ہو سکے۔ تو کہا جاتا ہے۔ کہ کسر اپنی مختصر صورت میں ہے +

**۱۱۔** کسی کسر کو مختصر صورت میں لانے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا +

**مثال ۱۔** $\frac{28}{21}$ کا اختصار کرو۔

$\frac{28}{21} = \frac{4\times7}{3\times7}$ (28 اور 21 کے اجزاے ضربی بنانے سے)

$= \frac{4}{3}$ { شمار کنندے اور مخرج کو 7 پر تقسیم کرنے سے۔ یا یوں کہو۔ کہ مشترک اجزاے ضربی اُڑا دینے سے +

**مثال 2۔** $\frac{1365}{2145}$ کا اختصار کرو۔

$\frac{1365}{2145} = \frac{13\times7\times3\times5}{13\times11\times3\times5}$ (اجزاے ضربی بنانے سے)

$= \frac{7}{11}$ (مشترک اجزاے ضربی خارج کرنے سے)

بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے۔ کہ شمار کنندے اور مخرج کے اجزاے ضربی آسانی سے نہیں بن سکتے۔ ایسی صورت میں دونو کا عاد اعظم دریافت کرکے شمار کنندے اور مخرج کو اُس پر تقسیم کر دیتے ہیں +

**مثال 3۔** $\frac{22007}{27229}$ کو مختصر کرو۔

22007 اور 27229 کا عاد اعظم = 273

پس $\frac{22007}{27229} = \frac{59\times273}{73\times273}$

$= \frac{54}{73}$ جواب +

# سوالات نمبر 8

## زبانی مشق کے لئے

اختصار کرو :-

1. $\frac{2}{4}$ 2. $\frac{3}{6}$ 3. $\frac{3}{9}$ 4. $\frac{4}{12}$

5. $\frac{5}{15}$ 6. $\frac{6}{24}$ 7. $\frac{7}{28}$ 8. $\frac{8}{40}$

9. $\frac{9}{108}$ 10. $\frac{10}{100}$ 11. $\frac{12}{132}$ 12. $\frac{13}{26}$

13. $\frac{13}{52}$ 14. $\frac{15}{135}$ 15. $\frac{4}{6}$ 16. $\frac{6}{28}$

17. $\frac{14}{21}$ 18. $\frac{10}{15}$ 19. $\frac{10}{14}$ 20. $\frac{9}{27}$

21. $\frac{12}{28}$ 22. $\frac{46}{58}$ 23. $\frac{24}{87}$ 24. $\frac{56}{94}$

25. $\frac{48}{72}$ 26. $\frac{25}{100}$ 27. $\frac{50}{100}$ 28. $\frac{75}{100}$

## تحریری مشق کے لئے

29. $\frac{187}{836}$ 30. $\frac{162}{729}$ 31. $\frac{315}{924}$

32. $\frac{280}{945}$ 33. $\frac{256}{1024}$ 34. $\frac{1260}{1847}$

35. $\frac{1232}{1925}$ 36. $\frac{1125}{1350}$ 37. $\frac{291}{3201}$

38. $\frac{768}{2592}$ 39. $\frac{444}{703}$ 40. $\frac{1476}{1764}$

41. $\frac{1236}{4764}$ 42. $\frac{1995}{7035}$ 43. $\frac{6435}{7293}$

44. $\frac{2340}{8748}$ 43. $\frac{3366}{9680}$ 46. $\frac{6816}{10656}$

47. $\frac{7497}{15729}$ 48. $\frac{5400}{30105}$ 49. $\frac{37275}{47325}$

50. $\frac{3000}{3375}$ 51. $\frac{2592}{3456}$ 52. $\frac{1486}{2160}$

53. $\frac{864}{3072}$ 54. $\frac{3300}{14235}$ 55. $\frac{6930}{8118}$

56. $\frac{5544}{6552}$ 57. $\frac{7040}{7392}$ 58. $\frac{11385}{15335}$

# کسور کا ہم مخرج کرنا

**12**- کسی کسر کا مخرج اُس کی جنس کو ظاہر کرتا ہے۔ مثلاً $\frac{1}{12}$ ، $\frac{2}{13}$ ، $\frac{5}{12}$ ، $\frac{3}{7}$ ، $\frac{6}{13}$ ، $\frac{5}{7}$ میں تین جنس کی کسریں ہیں $\frac{1}{12}$ ، $\frac{5}{12}$ ایک جنس کی ہیں۔ $\frac{2}{13}$ ، $\frac{6}{13}$ دوسری جنس کی۔ $\frac{3}{7}$ ، $\frac{5}{7}$ تیسری جنس کی۔ پس جن کسروں کے مخرج ایک ہی ہوں۔ وہ ایک جنس کی کہلاتی ہیں۔ اور جن کے مخرج مختلف ہوں۔ وہ غیر جنس کی کہلاتی ہیں +

**13**- اگر چند کسروں کا مقابلہ کرنا ہو۔ یعنی یہ دریافت کرنا ہو۔ کہ ان میں بڑی کونسی ہے۔ اور چھوٹی کونسی۔ تو یہ ضرور ہے۔ کہ اُن کو ایک جنس کا بنایا جائے۔ اوپر کی مثال میں $\frac{2}{13}$ اور $\frac{6}{13}$ ایک جنس کی کسریں ہیں۔ اور انہیں دیکھ کر ہم فوراً بتا سکتے ہیں۔ کہ $\frac{2}{13}$ چھوٹی ہے اور $\frac{6}{13}$ بڑی۔ مگر $\frac{5}{12}$ اور $\frac{6}{13}$ غیر جنس کی کسریں ہیں۔ اور ہم انہیں دیکھ کر آسانی سے یہ نہیں بتا سکتے۔ کہ ان میں چھوٹی کونسی ہے اور بڑی کونسی۔ البتہ اگر یہ کسریں ہم مخرج ہو جائیں۔ اور ان کی اصلی قیمت بھی وہی رہے۔ تو اُس حالت میں بے شک اُن کا مقابلہ ہو سکتا ہے +

**14**- چونکہ کسور کی جمع و تفریق اور اُن کا

ایک دوسرے سے مقابلہ کرنے کے لئے کسروں کو ہم مخرج کرنے کی ضرورت پڑتی ہے۔ اس لئے اب ہم تم کو ان کے ہم مخرج کرنے کا طریق بتاتے ہیں۔

**مثال ۱۔** $\frac{1}{2}$ ، $\frac{1}{3}$ ، $\frac{1}{4}$ کو ہم مخرج کرو۔

$\frac{1}{2}$



$\frac{6}{12}$



چونکہ ان کسروں کا چھوٹے سے چھوٹا مشترک مخرج ان کے مخرجوں کا ذو اضعاف اقل ہو سکتا ہے۔ اس لئے ہم نے 2 ، 3 ، 4 کا ذو اضعاف اقل دریافت کیا۔



$\frac{1}{3}$



$\frac{4}{12}$



$\frac{1}{4}$



$\frac{3}{12}$

2 ، 3 ، 4 کا ذو اضعاف اقل 12 ہے۔

لیکن $12 \div 2 = 6$ اور $\frac{6}{12} = \frac{6 \times 1}{6 \times 2}$

نیز $12 \div 3 = 4$ اور $\frac{4}{12} = \frac{4 \times 1}{4 \times 3}$

نیز $12 \div 4 = 3$ اور $\frac{3}{12} = \frac{3 \times 1}{3 \times 4}$

پس $\frac{1}{2}$ ، $\frac{1}{3}$ ، $\frac{1}{4}$ ہم مخرج ہونے کی حالت میں برابر ہونگی $\frac{6}{12}$ ، $\frac{4}{12}$ ، $\frac{3}{12}$ کے۔

**نوٹ** - کسروں کو ہم مخرج کرنے کے لئے یہ بات ضروری نہیں ہے - کہ اُن کے مخرجوں کا ذو اضعاف اقل نکال کر انہیں ایک دوسرے کے ہم جنس بنایا جائے۔ مثال مذکورہ کو ہم اس طرح بھی حل کرسکتے ہیں -

$$\frac{12}{24} = \frac{4 \times 3 \times 1}{4 \times 3 \times 2} = \frac{1}{2}$$

$$\frac{8}{24} = \frac{4 \times 2 \times 1}{4 \times 2 \times 3} = \frac{1}{3}$$

$$\frac{6}{24} = \frac{3 \times 2 \times 1}{3 \times 2 \times 4} = \frac{1}{4}$$

لیکن آسانی اسی میں ہے - کہ مخرجوں کا ذو اضعاف اقل نکال لیں - کیونکہ اس طرح عمل تھوڑا کرنا پڑتا ہے۔

**مثال 2** - $\frac{7}{15}$ ، $\frac{17}{35}$ ، $\frac{10}{21}$ کا بلحاظ اپنی اپنی مقداروں کے مقابلہ کرو۔

$3 \times 7 = 21$ ، $5 \times 7 = 35$ ، $5 \times 3 = 15$

پس مخرجوں کا ذو اضعاف اقل $= 3 \times 5 \times 7 = 105$

$$\frac{49}{105} = \frac{7 \times 7}{7 \times 15} = \frac{7}{15}$$

$$\frac{51}{105} = \frac{3 \times 17}{3 \times 35} = \frac{17}{35}$$

$$\frac{50}{105} = \frac{5 \times 10}{5 \times 21} = \frac{10}{21}$$

نئی کسروں کے شمار کنندوں کو دیکھنے سے ظاہر ہے کہ کسر $\frac{7}{15}$ سب سے چھوٹی ہے - اور $\frac{17}{35}$ سب

سے بڑی ۔

**نوٹ 1**۔ کسروں کو ہم مخرج کرنے سے پہلے یہ ضرور دیکھ لینا چاہیئے۔ کہ اُن کا اختصار ہو سکتا ہے یا نہیں۔ جن کا اختصار ہو سکتا ہو۔ اُن کو ضرور مختصر کر لینا چاہیئے۔ تاکہ عمل تھوڑا کرنا پڑے ۔

**نوٹ 2**۔ چونکہ کسر کا شمار کنندہ مقسوم کو ظاہر کرتا ہے۔ اور مخرج مقسوم علیہ کو۔ پس اگر چند کسروں کے مخرج یکساں ہوں۔ تو سب سے چھوٹی وہ کسر ہوتی ہے۔ جس کا شمار کنندہ سب سے چھوٹا ہو۔ اور اگر شمار کنندے یکساں ہوں اور مخرج مختلف۔ تو سب سے چھوٹی کسر وہ ہوتی ہے۔ جس کا مخرج سب سے بڑا ہو ۔

## سوالات نمبر ۹

زبانی مشق کے لئے

مفصلۂ ذیل کسروں کو ہم مخرج کرو :۔

1 $\frac{1}{4}$ ، $\frac{1}{5}$ ۔ 2 $\frac{1}{3}$ ، $\frac{1}{7}$ ۔ 3 $\frac{1}{7}$ ، $\frac{1}{9}$ ۔

4 $\frac{3}{4}$ ، $\frac{1}{3}$ ۔ 5 $\frac{3}{5}$ ، $\frac{5}{6}$ ۔ 6 $\frac{2}{7}$ ، $\frac{3}{8}$ ۔

7 $\frac{3}{9}$ ، $\frac{3}{8}$ ۔ 8 $\frac{0}{7}$ ، $\frac{4}{9}$ ۔ 9 $\frac{5}{11}$ ، $\frac{15}{7}$ ۔

10 $\frac{1}{2}$ ، $\frac{1}{3}$ ، $\frac{1}{4}$ ۔ 11 $\frac{2}{3}$ ، $\frac{3}{4}$ ، $\frac{4}{5}$ ۔

مفصلۂ ذیل سوالوں میں کونسی کسر بڑی ہے :۔

12 $\frac{2}{3}$ یا $\frac{7}{12}$ ۔ 13 $\frac{4}{9}$ یا $\frac{5}{12}$ ۔ 14 $\frac{7}{5}$ یا $\frac{8}{9}$ ۔

15 $\frac{3}{4}$ یا $\frac{7}{11}$ ۔ 16 $\frac{6}{5}$ یا $\frac{4}{7}$ ۔ 17 $\frac{11}{6}$ یا $\frac{13}{7}$ ۔

18 $\frac{8}{9}$ یا $\frac{11}{12}$ ۔ 19 $\frac{7}{16}$ یا $\frac{3}{7}$ ۔ 20 $\frac{6}{13}$ یا $\frac{8}{11}$ ۔

مفصلۂ ذیل کسروں کا اس طرح مقابلہ کرو۔ کہ سب سے چھوٹی سب سے اوّل ہو :-

21 $\frac{2}{3}$ ، $\frac{3}{4}$ ، $\frac{4}{5}$ ۔ 22 $\frac{3}{2}$ ، $\frac{4}{3}$ ، $\frac{5}{4}$ ۔
23 $\frac{3}{4}$ ، $\frac{5}{6}$ ، $\frac{4}{5}$ ۔ 24 $\frac{3}{5}$ ، $\frac{4}{6}$ ، $\frac{7}{8}$ ۔
25 $\frac{7}{6}$ ، $\frac{6}{5}$ ، $\frac{5}{4}$ ۔ 26 $\frac{5}{12}$ ، $\frac{3}{4}$ $\frac{8}{7}$ ۔

## تحریری مشق کے لئے

مفصلۂ ذیل کسروں کو ہم مخرج کرو :-

27 $\frac{5}{6}$ ، $\frac{7}{8}$ ۔ 28 $\frac{7}{12}$ ، $\frac{11}{18}$ ۔
29 $\frac{3}{20}$ ، $\frac{7}{30}$ ۔ 30 $\frac{11}{15}$ ، $\frac{13}{20}$ ۔
31 $\frac{5}{16}$ ، $\frac{11}{24}$ ۔ 32 $\frac{9}{50}$ ، $\frac{13}{75}$ ۔
33 $\frac{17}{48}$ ، $\frac{21}{64}$ ۔ 34 $\frac{16}{63}$ ، $\frac{19}{84}$ ۔
35 $\frac{13}{24}$ ، $\frac{17}{28}$ ۔ 36 $\frac{7}{57}$ ، $\frac{4}{51}$ ۔
37 $\frac{11}{36}$ ، $\frac{17}{54}$ ۔ 38 $\frac{22}{57}$ ، $\frac{41}{95}$ ۔
39 $\frac{1}{6}$ ، $\frac{3}{8}$ ، $\frac{5}{12}$ ۔ 40 $\frac{3}{4}$ ، $\frac{5}{6}$ ، $\frac{7}{8}$ ۔
41 $\frac{3}{8}$ ، $\frac{7}{12}$ ، $\frac{9}{16}$ ۔ 42 $\frac{2}{3}$ ، $\frac{3}{4}$ ، $\frac{4}{5}$ ۔
43 $\frac{5}{14}$ ، $\frac{8}{21}$ ، $\frac{11}{28}$ ۔ 44 $\frac{11}{24}$ ، $\frac{15}{36}$ ، $\frac{19}{48}$ ۔
45 $\frac{2}{15}$ ، $\frac{3}{20}$ ، $\frac{4}{25}$ ۔ 46 $\frac{7}{30}$ ، $\frac{9}{40}$ ، $\frac{11}{50}$ ۔
47 $\frac{41}{48}$ ، $\frac{51}{56}$ ، $\frac{61}{72}$ ۔ 48 $\frac{11}{42}$ ، $\frac{11}{63}$ ، $\frac{11}{54}$ ۔

کونسی کسر بڑی ہے :-

49 $\frac{5}{7}$ یا $\frac{7}{8}$ ۔ 50 $\frac{9}{14}$ یا $\frac{13}{20}$ ۔
51 $\frac{7}{8}$ یا $\frac{93}{104}$ ۔ 52 $\frac{17}{24}$ یا $\frac{83}{108}$ ۔
53 $\frac{31}{36}$ یا $\frac{79}{90}$ ۔ 54 $\frac{23}{84}$ یا $\frac{37}{144}$ ۔

55 $\frac{1}{9}$ یا $\frac{88}{801}$ ۔ 56 $\frac{5}{7}$ یا $\frac{51}{71}$ ۔

مفصلۂ ذیل کسروں کا اس طرح مقابلہ کرو۔ کہ سب سے بڑی سب سے اوّل ہو:-

57 $\frac{26}{33}$ ، $\frac{53}{66}$ ، $\frac{80}{99}$ ۔

58 $\frac{7}{12}$ ، $\frac{9}{16}$ ، $\frac{11}{18}$ ، $\frac{13}{24}$ ۔

59 $\frac{4}{5}$ ، $\frac{11}{15}$ ، $\frac{19}{25}$ ، $\frac{27}{35}$ ۔

60 $\frac{7}{12}$ ، $\frac{9}{21}$ ، $\frac{11}{28}$ ، $\frac{13}{14}$ ۔

مفصلۂ ذیل سوالوں میں کسروں کا اس طرح مقابلہ کرو۔ کہ سب سے چھوٹی سب سے اوّل ہو:-

61 $\frac{4}{5}$ ، $\frac{3}{10}$ ، $\frac{7}{20}$ ۔

62 $\frac{1}{2}$ ، $\frac{2}{3}$ ، $\frac{5}{6}$ ، $\frac{7}{12}$ ۔

63 $\frac{5}{6}$ ، $\frac{11}{12}$ ، $\frac{1}{18}$ ۔ 64 $\frac{4}{[illegible]}$ ، $\frac{3}{5}$ ، $\frac{8}{15}$ ۔

65 $\frac{5}{7}$ ، $\frac{19}{42}$ ، $\frac{9}{14}$ ، $\frac{16}{21}$ ۔

66 $\frac{2}{7}$ ، $\frac{11}{14}$ ، $\frac{3}{[illegible]}$ ، $\frac{11}{28}$ ۔

67 $\frac{3}{5}$ ، $\frac{7}{10}$ ، $\frac{[illegible]}{15}$ ، $\frac{5}{8}$ ۔

68 $\frac{2}{3}$ ، $\frac{5}{6}$ ، $\frac{17}{24}$ ، $\frac{3}{4}$ ۔

69 $\frac{1}{5}$ ، $\frac{3}{4}$ ، $\frac{7}{10}$ ، $\frac{13}{25}$ ۔

70 $\frac{2}{3}$ ، $\frac{7}{8}$ ، $\frac{11}{12}$ ، $\frac{19}{20}$ ۔

71 $\frac{5}{6}$ ، $\frac{5}{8}$ ، $\frac{2}{4}$ ، $\frac{13}{24}$ ۔

72 $\frac{5}{12}$ ، $\frac{19}{24}$ ، $\frac{4}{5}$ ، $\frac{2}{3}$ ۔

73 $\frac{5}{8}$ ، $\frac{17}{20}$ ، $\frac{17}{30}$ ، $\frac{27}{32}$ ۔

74 $\frac{[illegible]}{7}$ ، $\frac{11}{14}$ ، $\frac{19}{35}$ ، $\frac{15}{28}$ ، $\frac{13}{21}$ ۔

75 $\frac{9}{10}$ ، $\frac{11}{20}$ ، $\frac{13}{15}$ ، $\frac{7}{30}$ ، $\frac{5}{36}$ ۔

# کسور کی جمع

**15**-جس طرح صحیح عدد آسانی سے جمع ہو سکتے ہیں۔ اُسی طرح ایک جنس کی کسریں آسانی سے جمع ہو سکتی ہیں +

ایک جنس کی کسروں کو جمع کرنے میں ہم اُن کے شمار کنندوں کا حاصل جمع دریافت کرکے اس حاصل جمع کے نیچے مشترک مخرج جو اُن کی جنس ظاہر کرتا ہے۔ لکھ دیتے ہیں +

**مثال ۱**- $\frac{3}{11}$ ، $\frac{9}{11}$ ، $\frac{10}{11}$ کو جمع کرو۔

حاصل جمع مطلوب $= \frac{3}{11} + \frac{9}{11} + \frac{10}{11}$

$= \frac{10+9+3}{11}$

$= \frac{22}{11}$

$= 2$ جواب +

**نوٹ ۱**- ظاہر ہے کہ 3 گیارھویں اور 9 گیارھویں اور ۱۰ گیارھویں برابر ہیں 22 گیارھویں کے۔ لیکن 22 گیارھویں برابر ہیں 2 صحیح عددوں کے +

**نوٹ 2**- آسانی کے لئے مشترک مخرج کو صرف ایک ہی دفعہ لکھتے ہیں۔ اوپر کی مثال میں عمل کی پہلی سطر زائد ہے۔ اس کا لکھنا ضرور نہیں +

**16**- اگر غیر جنس کی کسروں کو جمع کرنا ہو۔ تو پہلے اُن کے مخرج یکساں کرکے ہم جنس بنا لو۔

پھر اُسی طرح عمل کرو۔ جس طرح پہلی مثال میں کیا ہے ۔

**نوٹ**۔ غیر جنس کی چیزیں جمع نہیں ہو سکتیں۔ ۲ روپے اور ۴ آنے کا حاصل جمع 6 نہیں ہو سکتا ۔

**مثال 2**۔ $\frac{2}{3}$ و $\frac{1}{2}$ و $\frac{1}{6}$ کو جمع کرو۔

پہلے ہم نے ان کسروں کو دفعہ ۱۱۲ کے بموجب ہم جنس بنایا۔ تو $\frac{2}{3}=\frac{4}{6}$ ، $\frac{1}{2}=\frac{3}{6}$ ، $\frac{1}{6}=\frac{1}{6}$







پس $\frac{2}{3}+\frac{1}{2}+\frac{1}{6} = \frac{4}{6}+\frac{3}{6}+\frac{1}{6}$

$= \frac{1+3+4}{6}$

$= \frac{8}{6}$

$= 1\frac{2}{6}$

$= 1\frac{1}{3}$ جواب ۔

**مثال ۳۔** $\frac{11}{42}$ ، $\frac{5}{12}$ ، $\frac{17}{28}$ کو جمع کرو۔

مخرجوں کا ذو اضعاف اقل = $3 \times 7 \times 4$

$\therefore \frac{11}{42} + \frac{5}{12} + \frac{17}{28} = \frac{22 + 35 + 51}{3 \times 7 \times 4}$

$= \frac{108}{3 \times 7 \times 4}$

$= \frac{9}{7}$

$= 1\frac{2}{7}$ جواب ؎

**۱۷۔** کسور کی جمع میں مفصلۂ ذیل باتوں کا ضرور خیال رکھو:۔

(۱) کسروں کے ساتھ جو صحیح عدد ہوں۔ اُن کو علیحدہ جمع کرو ؎

(۲) کسرِ غیر واجب کو عمل شروع کرنے سے پیشتر کسرِ مرکب بنا لو ؎

(۳) جن کسروں کا اختصار ہو سکتا ہے۔ اُنہیں پہلے ہی سے مختصر کر لو ؎

**مثال ۴۔** $27\frac{5}{8}$ ، $4\frac{5}{12}$ ، $11\frac{13}{24}$ کو جمع کرو۔

حل $27\frac{5}{8} + 4\frac{5}{12} + 11\frac{13}{24} = 42 + \frac{15 + 10 + 13}{24}$

$= 42 + \frac{38}{24}$

$= 42 + 1\frac{14}{24}$

$= 42 + 1\frac{7}{12}$

$= 43\frac{7}{12}$ جواب ؎

**مثال ۵۔** $3\frac{13}{15}$ ، $\frac{238}{25}$ ، اور $\frac{144}{175}$ ، $\frac{104}{80}$ کو جمع کرو۔

حل $3\frac{13}{15} + \frac{238}{25} + \frac{144}{175} + \frac{104}{80} = 3\frac{13}{15} + 1\frac{13}{25} + 1\frac{7}{25} + 1\frac{3}{10}$

$= 4 + \frac{45 + 42 + 78 + 130}{2 \times 5 \times 3 \times 5}$

$$14 + \frac{295}{2\times5\times3\times5} =$$

$$14 + \frac{59}{30} =$$

$$= 15\frac{29}{30}$$ جواب ؛

**مثال 6-** $\frac{26}{39}$ ، $\frac{51}{68}$ ، $\frac{95}{114}$ ، $\frac{161}{184}$ ، $\frac{116}{261}$ کو جمع کرو۔

حل

$$\frac{116}{261} + \frac{161}{184} + \frac{95}{114} + \frac{51}{68} + \frac{26}{39}$$

$$= \frac{4}{9} + \frac{7}{8} + \frac{5}{6} + \frac{3}{4} + \frac{2}{3}$$

$$= \frac{32+63}{72} + \frac{10+9+8}{12}$$

$$= 1\frac{23}{72} + 2\frac{3}{12}$$

$$= 3\frac{41}{72}$$ جواب ؛

**مثال 7-** $\frac{13}{15}$ ، $\frac{17}{20}$ ، $\frac{19}{21}$ ، $\frac{23}{25}$ ، $\frac{39}{30}$ کو جمع کرو۔

حل ؛

$$\frac{13}{15} = \frac{10}{15} + \frac{3}{15} = \frac{2}{3} + \frac{1}{5}$$

اور $\frac{17}{20} = \frac{15}{20} + \frac{2}{20} = \frac{3}{4} + \frac{1}{10}$

اور $\frac{19}{21} = \frac{7}{21} + \frac{12}{21} = \frac{1}{3} + \frac{4}{7}$

اور $\frac{23}{25} = \frac{20}{25} + \frac{3}{25} = \frac{4}{5} + \frac{3}{25}$

اور $\frac{39}{30} = \frac{30}{30} + \frac{9}{30} = 1 + \frac{3}{10}$

؞ حاصل جمع

$$\frac{3}{10} + 1 + \frac{3}{25} + \frac{4}{5} + \frac{4}{7} + \frac{1}{3} + \frac{1}{10} + \frac{3}{4} + \frac{1}{5} + \frac{2}{3}$$

$$= 1 + \frac{3}{25} + \frac{4}{7} + \frac{3}{4} + \frac{3}{10} + \frac{1}{10} + \frac{4}{5} + \frac{1}{5} + \frac{1}{3} + \frac{2}{3}$$

$$= 1 + \frac{3}{25} + \frac{4}{7} + \frac{3}{4} + \frac{4}{10} + 1 + 1$$

$$= \frac{84+400}{5\times7} + \frac{525+280}{5\times4\times7} + 3$$

$$= 3\frac{1289}{700}$$

$$= 4\frac{589}{700}$$ جواب ؛

**مثال 8-** ایک شخص نے ایک دن فقیروں میں $\frac{5}{6}$ روپے تقسیم کئے۔ دوسرے دن $\frac{4}{35}$ روپے اور تیسرے دن [illegible]/15

21 — $\frac{1}{6} \div \frac{37}{49} - \frac{2}{13}$ کا $1\frac{2}{37}$ ۔

22 — $1\frac{1}{2} \times 2\frac{1}{3} \times 3\frac{1}{4} \div 1\frac{1}{3}$ کا $2\frac{1}{4}$ کا $3\frac{1}{3} \times \frac{3}{13}$ ۔

23 — $3\frac{2}{5} \times \frac{10}{11} \div 3\frac{1}{7}$ کا $3\frac{3}{7}$ کا $\frac{5}{144}$ کا $1\frac{16}{35}$ ۔

24 — $\frac{5}{9}$ کا $\frac{7}{9} + \frac{5}{8} - \frac{7}{10}$ کا $\frac{25}{63} + 7\frac{2}{3} + 5\frac{4}{5}$ ۔

25 — $5\frac{7}{8} \times 1\frac{3}{47} - 3\frac{3}{8} + 2\frac{4}{7} - \frac{13}{16}$ ۔

# جمع ۔ تفریق ۔ ضرب و تقسیم کسور کے متفرق سوالات

24۔ اگر کسی سوال میں + و − و × و ÷ میں سے کل یا بعض علامتیں ایک دوسرے کے بعد آئیں ۔ تو جمع و تفریق کے عمل کرنے سے پیشتر ضرب و تقسیم کا عمل کر لینا چاہیئے ۔

**مثال 1۔** $\frac{3}{4} + \frac{5}{8} \times 1\frac{1}{3}$ کی قیمت دریافت کرو ۔

عمل

$$\frac{3}{4} + \frac{5}{8} \times 1\frac{1}{3} = \frac{3}{4} + \frac{5}{8} \times \frac{4}{3}$$

$$= \frac{3}{4} + \frac{5}{2 \times 4} \times \frac{4}{3}$$

$$= \frac{3}{4} + \frac{5}{6}$$

$$= \frac{19}{12}$$

$$= 1\frac{7}{12}$$ جواب ۔

**مثال 2۔** $\frac{2}{3} \times \frac{3}{5} - \frac{4}{7} \div \frac{9}{10} + 3\frac{1}{2}$ کا $\frac{4}{7}$ کی قیمت دریافت کرو ۔

قیمت مطلوب $= \frac{2 \times 2}{7} \times \frac{7}{2} + \frac{10}{9} \times \frac{4}{7} - \frac{3}{5} \times \frac{2}{3}$

$$2 + \frac{40}{9 \times 7} - \frac{2}{5} =$$

$$1 + \frac{315 + 200 - 126}{9 \times 7 \times 5} =$$

$$1\frac{241}{315} =$$ جواب ؞

# سوالات نمبر 18

قیمت دریافت کرو :۔

1. $3\frac{5}{16} + \frac{5}{8} \times 3\frac{1}{5} - 4\frac{1}{4}$ ؞
2. $7 \text{ کا } 1\frac{1}{14} - 4\frac{1}{5} \times 3\frac{1}{3} + 5\frac{1}{2}$ ؞
3. $\frac{5}{24} - 1\frac{2}{11} \times 4\frac{1}{3} \div 5\frac{1}{2} + 3\frac{1}{12}$ ؞
4. $3\frac{1}{3} \times 1\frac{1}{2} - 5 \div 4\frac{11}{13} \text{ کا } 7\frac{3}{7}$ ؞
5. $\frac{3}{44} \text{ کا } 4\frac{1}{5} - 1\frac{1}{5} - 5\frac{3}{14} + 11\frac{2}{7}$ ؞
6. $3\frac{1}{9} \div 1\frac{1}{3} + \frac{7}{8} + \frac{3}{4} - 5\frac{1}{5} \text{ کا } 3\frac{1}{3}$ ؞
7. $\frac{3}{4} \text{ کا } 4\frac{4}{21} - 2\frac{3}{7} + 1\frac{3}{5} \text{ کا } 4\frac{3}{4}$ ؞
8. $4\frac{1}{7} - \frac{7}{11} \text{ کا } \frac{2}{5} \div 5\frac{2}{77} \text{ کا، } 1\frac{2}{5} + 2\frac{3}{4}$ ؞
9. $2\frac{2}{7} - \frac{7}{32} \text{ کا } 5\frac{5}{7} \div 3\frac{3}{7}$ ؞
10. $3\frac{3}{4} \text{ کا } \frac{3}{7} + \frac{19}{35} - 1\frac{12}{13} \times 10\frac{5}{6}$ ؞
11. $\frac{7}{9} \times 5\frac{1}{11} + \frac{23}{24} - 4\frac{1}{4} \div 2\frac{1}{8}$ ؞
12. $4\frac{1}{10} \div 4\frac{5}{9} + 3\frac{3}{5} \div 1\frac{1}{8} - 12$ ؞
13. $\frac{13}{16} - 2\frac{4}{7} \div 3\frac{3}{8} - 1\frac{3}{47} \times 5\frac{7}{8}$ ؞
14. $\frac{3}{28} \div \frac{4}{7} \times \frac{4}{5} \text{ کا } \frac{3}{10} - \frac{1}{28} \text{ کا } 3\frac{1}{9} \times 20\frac{1}{4} - 8$
15. $\frac{7}{2} \text{ کا } \frac{22}{35} \times 1\frac{5}{6} \div \frac{1}{3} - \frac{1}{4} \text{ کا } \frac{1}{5} - \frac{2}{3} \text{ کا } 1\frac{1}{5}$
16. $\frac{3}{4} \div \frac{2}{11} \text{ کا } 2\frac{3}{4} + 1\frac{4}{5} \times \frac{3}{2} - \frac{1}{6} \text{ کا } \frac{1}{4} \div \frac{1}{3} + 7\frac{1}{2}$

17 $1\frac{1}{7}$ کا $3\frac{1}{2}+\frac{4}{15}$ کا $3\frac{3}{4}$ کا $3\frac{1}{4}\div4\frac{1}{2}$ کا $\frac{7}{8}-1\frac{3}{11}\times\frac{3}{14}$ ∴

18 $4\frac{4}{7}+5\frac{5}{7}\div8-20\frac{1}{4}\times3\frac{1}{9}$ کا $\frac{1}{28}\div\frac{3}{16}$ کا $2\frac{2}{3}$ ∴

19 $\frac{1}{3}+\frac{2}{11}+\frac{7}{24}-\frac{1}{3}$ کا $\frac{2}{11}$ کا $\frac{7}{24}$ ∴

20 $1-\frac{1}{3}$ کا $\frac{2}{11}-\frac{2}{11}$ کا $\frac{7}{24}-\frac{7}{24}$ کا $\frac{1}{3}$ ∴

# خطوطِ وحدانی

**25**- ( ) و { } و [ ] و ——— اِن علامتوں میں سے پہلی تین علامتیں خطوط وحدانی کہلاتی ہیں۔اور چوتھی خطِ وحدانی۔ پہلی تین علامتوں کے اندر اعداد لکھے جاتے ہیں۔ اور چوتھی کے نیچے۔ ان علامتوں کا فائدہ یہ ہے۔کہ جو اعداد ان کے اندر یا نیچے لکھے جاتے ہیں۔اُن میں سے ہر ایک پر باہر لکھے ہوئے عدد کا اثر یکساں پڑتا ہے۔یا یوں کہو۔کہ خطوط وحدانی کے اندر جو رقمیں لکھی ہوئی ہوتی ہیں۔ وہ بمنزلہ ایک رقم واحد کے خیال کی جاتی ہیں۔ اور تا وقتیکہ وہ حسابی عمل جس سے وہ مؤثر ہوتی ہیں۔ نہ کیا جائے۔کوئی اَور عمل ان پر نہیں ہو سکتا ∴

**مثال ۱**- $9-(3+5)$ کی قیمت دریافت کرو۔

$9-(3+5)$ سے یہ مراد ہے۔کہ 9 میں سے صرف 3 ہی کو تفریق کرنا مقصود نہیں ہے۔بلکہ 3 اور 5 کی حاصل جمع یعنی 8 کو تفریق کرنا ہے ∴

پس $9-(3+5)=9-8=1$

یا $9 - (3 + 5) = 9 - 3 - 5$

$= 1$ جواب ٭

**مثال 2**۔ $\left(\frac{3}{8} + \frac{5}{6}\right)$ کا $\frac{3}{10}$ کو مفرد کرو۔

حل $\left(\frac{3}{8} + \frac{5}{6}\right)$ کا $\frac{3}{10} = \frac{9 + 20}{24}$ کا $\frac{3}{10}$

$= \frac{29}{8 \times 3}$ کا $\frac{3}{10}$

$= \frac{29}{80}$ جواب ٭

**مثال 3**۔ $\left(2\frac{1}{4} - 1\frac{1}{5}\right) \div \left(5\frac{1}{6} + 1\frac{1}{8}\right)$ کی قیمت دریافت کرو۔

حل۔ قیمت مطلوب $= 1\frac{1}{20} \div 6\frac{7}{24}$

$= \frac{21}{4 \times 5} \times \frac{6 \times 4}{151}$

$= \frac{21 \times 6}{5 \times 151}$

$= \frac{126}{755}$ جواب ٭

**مثال 4**۔ $5\frac{1}{2} - \left[2\frac{1}{3} \div \left\{\frac{3}{4} - \frac{1}{2}\left(\frac{2}{3} - \overline{\frac{1}{6} - \frac{1}{8}}\right)\right\}\right]$ کی قیمت دریافت کرو۔

حل۔ قیمت مطلوب $= 5\frac{1}{2} - \left[2\frac{1}{3} \div \left\{\frac{3}{4} - \frac{1}{2}\left(\frac{2}{3} - \frac{1}{24}\right)\right\}\right]$

$= 5\frac{1}{2} - \left[2\frac{1}{3} \div \left\{\frac{3}{4} - \frac{1}{2} \times \frac{5}{8}\right\}\right]$

$= 5\frac{1}{2} - \left[2\frac{1}{3} \div \left\{\frac{3}{4} - \frac{5}{16}\right\}\right]$

$= 5\frac{1}{2} - \left[2\frac{1}{3} \div \frac{7}{16}\right]$

$= 5\frac{1}{2} - \frac{7}{3} \times \frac{16}{7}$

$= 5\frac{1}{2} - 5\frac{1}{3}$

$= \frac{1}{6}$ جواب ٭

**نوٹ**۔ اوپر کے عمل کو دیکھنے سے ظاہر ہے۔ کہ پہلے سب سے اندر کی رقومات کو جو خطوط وحدانی کے اندر

گھری ہوئی ہیں - مفرد بنایا جائے - اور پھر سلسلہ وار باقی رقومات کو ایک دوسرے کے بعد ۔

# سوالات نمبر ۱۹

قیمت دریافت کرو :-

1. $6\frac{2}{3}+7\frac{3}{4}+15\frac{1}{4}$
2. $6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4}-15\frac{1}{4}$
3. $6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4}+15\frac{1}{4}$
4. $(6\frac{2}{3}+7\frac{3}{4})-15\frac{1}{4}$
5. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})-15\frac{1}{4}$
6. $7\frac{3}{4}\times\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
7. $7\frac{3}{4}\times(\frac{2}{3}+15\frac{1}{4})$
8. $5\frac{2}{3}-7\frac{3}{4}\times\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
9. $6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4}\times(\frac{2}{3}+15\frac{1}{4})$
10. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})\times\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
11. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})(\frac{2}{3}+15\frac{1}{4})$
12. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})-\frac{2}{3}-15\frac{1}{4}$
13. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})(\frac{2}{3}-15\frac{1}{4})$
14. $7\frac{3}{4}\div\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
15. $7\frac{3}{4}\div(\frac{2}{3}-15\frac{1}{4})$
16. $7\frac{3}{4}\div\frac{2}{3}-15\frac{1}{4}$
17. $7\frac{3}{4}\div(\frac{2}{3}+15\frac{1}{4})$
18. $6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4}\div\frac{2}{3}-15\frac{1}{4}$
19. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})\div\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
20. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})\div(\frac{2}{3}+15\frac{1}{4})$
21. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})\div\frac{2}{3}+15\frac{1}{4}$
22. $(6\frac{2}{3}-7\frac{3}{4})\div(\frac{2}{3}-15\frac{1}{4})$
23. $\{([illegible]\frac{1}{4}+4\frac{1}{2})\div2\frac{1}{2}\}+10$

24 $10 + \left\{(1\frac{1}{4} - 4\frac{1}{2}) + 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

25 $10 + \left\{(1\frac{1}{4} + 4\frac{1}{2}) - 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

26 $10 + \left\{(1\frac{1}{4} - 4\frac{1}{2}) - 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

27 $10 - \left\{(1\frac{1}{4} + 4\frac{1}{2}) + 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

28 $10 - \left\{(1\frac{1}{4} - 4\frac{1}{2}) + 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

29 $10 - \left\{(1\frac{1}{4} + 4\frac{1}{2}) - 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

30 $10 - \left\{(1\frac{1}{4} - 4\frac{1}{2}) - 2\frac{1}{2}\right\}$ ✢

31 $23\frac{1}{2} - \left\{(6\frac{2}{3} - 7\frac{3}{4})\ \frac{2}{3} + 15\frac{1}{4}\right\}$ ✢

32 $3\frac{4}{2} - \left\{(2\frac{1}{5} + 3\frac{2}{3})\ 3\frac{2}{3} - 5\frac{3}{4}\right\}$ ✢

33 $6 - \left\{(\frac{1}{2} - 1\frac{7}{9})\ \frac{3}{5} - 1\frac{1}{2}\right\}$ ✢

34 $7\frac{3}{4} - \left\{(\frac{1}{2} - 1\frac{7}{9})\ (\frac{3}{8} - 3\frac{4}{7})\right\}$ ✢

35 $\left\{(\frac{1}{2} - 1\frac{7}{9})\ (\frac{2}{3} - 13\frac{5}{6})\ (\frac{3}{4} - 2\frac{1}{4})\right\}$ ✢

36 $1 \div \left[4 - 1 \div \left\{2 - 1 \div (1 - \frac{5}{13})\right\}\right]$ ✢

# تحویل

## مقرون عددوں کے کسری جزو

**26**۔ مقرون عددوں کے کسری جزو دریافت کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ✢

**مثال ۱**۔ ایک روپئے کا $\frac{3}{8}$ کی قیمت دریافت کرو۔

حل۔ ایک روپئے کا $\frac{3}{8} = \frac{16 \times 3}{8}$

$= 6$ آنے جواب ✢

**مثال 2** - 3 روپے کے $\frac{3}{4}$ کی قیمت دریافت کرو۔

حل - 3 روپے کا $\frac{3}{4}$ = $\frac{3 \times 3}{4}$ روپے

= $\frac{9}{4}$ روپے

= $2\frac{1}{4}$ "

= 2 روپے 4 آنے جواب

**مثال 3** - 4 من 12 سیر کے $\frac{3}{8}$ کا $\frac{4}{9}$ کی قیمت دریافت کرو۔

جل - 4 من 12 سیر کے $\frac{3}{8}$ کا $\frac{4}{9}$ } = 4 من 12 سیر کا $\frac{1}{6}$

= 172 سیر کا $\frac{1}{6}$

= 28 سیر $10\frac{2}{3}$ چھٹانک جواب

**مثال 4** - 5 روپے 4 آنے $2\frac{2}{3}$ پائی و 9 روپے 8 آنے $9\frac{1}{4}$ پائی و 7 روپے 6 آنے $6\frac{1}{5}$ پائی کو جمع کرو۔

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| 5 | 4 | $2\frac{2}{3}$ |
| 9 | 8 | $9\frac{1}{4}$ |
| 7 | 6 | $6\frac{1}{5}$ |
| 22 | 3 | $6\frac{7}{60}$ |

$\frac{2}{3} + \frac{1}{4} + \frac{1}{5} = \frac{12 + 15 + 40}{60}$

$= \frac{67}{60}$

$= 1\frac{7}{60}$

**نوٹ** - اوّل پائیوں کی کسروں کو جمع کیا - تو ایک صحیح عدد حاصل ہوا - اور $\frac{7}{60}$ کسر - ایک پائی کو پائیوں کے ساتھ جمع کرکے باقی عمل معمولی طریق سے کیا

**مثال 5** - 15 روپے 5 آنے $4\frac{2}{3}$ پائی میں سے

12 روپے 9 آنے $6\frac{3}{4}$ پائی کو تفریق کرو۔

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| 15 | 5 | $4\frac{2}{3}$ |
| 12 | 9 | $6\frac{3}{4}$ |
| 2 | 11 | $9\frac{11}{12}$ |

$\frac{5}{3} - \frac{3}{4} = \frac{20-9}{12}$

$= \frac{11}{12}$

**نوٹ**۔ چونکہ $\frac{2}{3}$ پائی میں سے $\frac{3}{4}$ پائی تفریق نہیں ہو سکتی۔ اس لئے ایک پائی اس میں ملا کر تفریق کا عمل کیا۔

**مثال 6**۔ 2 روپے 15 آنے $3\frac{3}{4}$ پائی کو $2\frac{2}{3}$ سے ضرب دو۔

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| | 2 | 15 | $3\frac{3}{4}$ |
| | | | 2 |
| 2 کا حاصل ضرب = | 5 | 14 | $7\frac{1}{2}$ (3 |
| $\frac{2}{3}$ 〃 〃 = | 1 | 15 | $6\frac{1}{2}$ |
| 2 〃 〃 = | 5 | 14 | $7\frac{1}{2}$ |
| $2\frac{2}{3}$ 〃 〃 = | 7 | 14 | 2 جواب |

**مثال 7**۔ 22 روپے 8 آنے $9\frac{3}{4}$ پائی کو $2\frac{1}{3}$ سے ضرب دو۔

| | روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|---|
| | 22 | 8 | $9\frac{3}{4}$ |
| | | | 7 |
| | 157 | 13 | $8\frac{1}{4}$ (3 |
| $2\frac{1}{3}$ کا حاصل ضرب = | 52 | 9 | $10\frac{3}{4}$ جواب |

**مثال 8** - 12 روپے 6 آنے $2\frac{1}{2}$ پائی کو $2\frac{1}{3}$ پر تقسیم کرو۔

| | روپے | | آنے | | پائی |
|---|---|---|---|---|---|
| $\frac{7}{3} = 2\frac{1}{3}$ | 12 | " | 6 | " | $2\frac{1}{2}$ |
| | | | | | 3 |
| 7) | 37 | " | 2 | " | $7\frac{1}{2}$ |
| | 5 | " | 4 | " | $11\frac{5}{14}$ جواب |

**مثال 9** - 5 روپے 6 آنے 4 پائی کا $\frac{3}{4}$ + 7 روپے 9 آنے 8 پائی کا $\frac{2}{3}$ کی قیمت دریافت کرو۔

قیمت مطلوب = $\left(3 \times \frac{\text{5 روپے 6 آنے 4 پائی}}{4}\right) + \left(2 \times \frac{\text{7 روپے 9 آنے 8 پائی}}{3}\right)$

= (3 × ایک روپیہ 5 آنے 7 پائی) + (2 × 2 روپے 8 آنے $6\frac{2}{3}$ پائی)

= 4 روپے 9 پائی + 5 روپے ایک آنہ $1\frac{1}{3}$ پائی

= 9 روپے ایک آنہ $10\frac{1}{3}$ پائی جواب

**مثال 10** - 11 روپے 5 آنے 4 پائی کا $\frac{143}{255}$ کی قیمت دریافت کرو۔

حل - 11 روپے 5 آنے 4 پائی کا $\frac{143}{255}$ = $\{4+12\times(5+16\times 11)\} \times \frac{143}{255}$ پائی

= $\frac{143 \times 2176}{255}$ پائی

$= \frac{143 \times 128 \times 17}{15 \times 17}$ پائی

$= \frac{143 \times 128}{15}$ "

$= 1220\frac{4}{15}$ پائی

$= 101$ آنے $8\frac{4}{15}$ پائی

$= 6$ روپے $5$ آنے $8\frac{4}{15}$ پائی جواب ۔

**مثال ۱۱** - ایک روپے کا $\frac{5}{9}$ و 15 آنے کا $\frac{3}{4}$ و ایک روپے 15 آنے کا $\frac{2}{7}$ کا ایک دوسرے سے مقابلہ کرو -

حل - ایک روپے کا $\frac{5}{9} = \frac{5 \times 16}{9}$ آنے

$= \frac{80}{9}$ "

15 آنے کا $\frac{3}{4} = \frac{3 \times 15}{4}$ "

$= \frac{45}{4}$ "

ایک روپے 15 آنے کا $\frac{2}{7} = (\frac{2}{7} \times 31)$ "

$= \frac{62}{7}$ "

پس کسور مفروض مساوی ہیں $\frac{80}{9}$ و $\frac{45}{4}$ و $\frac{62}{7}$ کے اور ان کے مخرجوں کا ذو اضعاف اقل برابر ہے $9 \times 4 \times 7$ کے -

$\therefore \frac{80}{9} = \frac{7 \times 4 \times 80}{7 \times 4 \times 9} = \frac{2240}{7 \times 4 \times 9}$ کے

اور $\frac{45}{4} = \frac{7 \times 9 \times 45}{7 \times 9 \times 4} = \frac{2835}{7 \times 9 \times 4}$ "

اور $\frac{62}{7} = \frac{9 \times 4 \times 62}{7 \times 9 \times 4} = \frac{2232}{7 \times 9 \times 4}$ "

پس 15 آنے کا $\frac{3}{4}$ سب سے بڑی ہے - اور ایک روپے کا $\frac{5}{9}$ اس سے چھوٹی اور ایک روپے 15 آنے کا $\frac{2}{7}$ سب سے چھوٹی - جواب ؞

# سوالات نمبر 20

## زبانی مشق کے لئے

قیمت دریافت کرو :-

1 $\frac{1}{3}$ روپے ؞

2 $\frac{2}{3}$ روپے ؞

3 $\frac{3}{4}$ " ؞

4 $\frac{5}{8}$ " ؞

5 $\frac{5}{6}$ " ؞

6 $\frac{7}{2}$ " ؞

7 $1\frac{2}{3}$ آنے ؞

8 $2\frac{5}{6}$ " ؞

9 5 روپے کا $\frac{1}{3}$ ؞

10 8 روپے کا $\frac{2}{3}$ ؞

11 3 آنے کا $\frac{3}{4}$ ؞

12 8 آنے " $\frac{1}{6}$ ؞

13 12 " " $\frac{2}{5}$ ؞

14 10 روپے " $\frac{3}{4}$ ؞

15 4 سیر " $\frac{1}{3}$ ؞

16 8 سیر " $\frac{1}{3}$ ؞

17 12 فٹ " $\frac{1}{5}$ ؞

18 16 گز " $\frac{2}{5}$ ؞

19 3 آنے 4 پائی کا $\frac{3}{10}$ ؞

20 2 من 10 سیر کا $\frac{5}{10}$ ؞

21 5 روپے 10 آنے 8 پائی کا $\frac{3}{4}$ ؞

22 ایک من 15 سیر 6 چھٹانک کا $\frac{1}{4}$ ؞

23 5 تولے 6 ماشے 4 رتی کا $\frac{2}{3}$ ؞

## تحریری مشق کے لئے

جمع کرو :-

**24**

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| 10 | 5 | $4\frac{2}{3}$ |
| 9 | 8 | $6\frac{3}{4}$ |
| 11 | 12 | $7\frac{2}{5}$ |
| 25 | 13 | $8\frac{3}{4}$ |

**25**

| من | سیر | چھٹانک |
|---|---|---|
| 16 | 7 | $6\frac{5}{6}$ |
| 28 | 15 | $9\frac{2}{7}$ |
| 39 | 14 | $11\frac{5}{8}$ |
| 42 | 12 | $8\frac{3}{4}$ |

حاصل تفریق دریافت کرو :-

**26**

| روپے | آنے | پائی |
|---|---|---|
| 25 | 9 | $3\frac{3}{11}$ |
| 17 | 12 | $4\frac{4}{7}$ |

**27**

| من | سیر | چھٹانک |
|---|---|---|
| 48 | 25 | $4\frac{2}{3}$ |
| 39 | 37 | $3\frac{4}{7}$ |

28 15 روپے 7 آنے $8\frac{3}{4}$ پائی کو $3\frac{3}{4}$ سے ضرب دو۔

29 39 گز 2 فٹ $3\frac{3}{4}$ انچ کو $2\frac{2}{5}$ " " "۔

30 9 تولے 6 ماشے $6\frac{5}{6}$ رتی کو $3\frac{3}{4}$ پر تقسیم کرو۔

31 4 ہفتے 5 دن $3\frac{6}{7}$ گھنٹے کو $5\frac{5}{7}$ " " "۔

قیمت دریافت کرو :-

32 12 روپے کا $\frac{2}{11}$۔ 33 15 آنے کا $1\frac{2}{3}$۔

34 0 روپے 6 آنے 3 پائی کا $1\frac{1}{8}$۔

35 5 " 15 " 5 " " $1\frac{2}{25}$۔

36 9 " 2 " 0 " " $1\frac{1}{2}$۔

37 10 " 0 " 0 " " $\frac{35}{112}$۔

38 25 " 15 " $7\frac{1}{2}$ " " $7\frac{3}{4}$۔

39 12 روپے 0 آنے $7\frac{2}{3}$ پائی × $1\frac{5}{11}$ ۔

40 13 〃 12 〃 0 〃 × $1\frac{27}{38}$ ۔

41 105 〃 7 〃 0 〃 × $\frac{278}{378}$ ۔

42 48 〃 2 〃 $6\frac{1}{2}$ 〃 ÷ $1\frac{1}{4}$ کا $2\frac{1}{13}$ ۔

43 24 من 16 سیر 12 چھٹانک کا $2\frac{1}{4}$

44 15 〃 8 〃 9 〃 2 تولے کا $1\frac{1}{3}$ کا $2\frac{1}{4}$ ۔

45 28 〃 12 چھٹانک × $1\frac{2}{3}$ ۔

46 4 〃 5 سیر $2\frac{1}{2}$ تولے کا $1\frac{3}{4}$ ۔

47 24 〃 3 〃 12 چھٹانک 4 تولے ÷ $\frac{3}{4}$ ۔

48 5 چھٹانک 4 تولے 3 ماشے 4 رتی کا $1\frac{2}{3}$ ۔

49 25 گز 4 گرہ 2 انگل کا $2\frac{3}{4}$ ۔

50 3 گز 1 ہاتھ 1 بالشت 2 گرہ 1 انگل × $1\frac{2}{3}$ ۔

51 15 میل 2 پول $2\frac{1}{3}$ انچ × $1\frac{1}{3}$ ۔

52 216 جریب 15 گٹھے 2 گز کا $3\frac{2}{3}$ ۔

53 ایک کوس 16 جریب 4 کرم $1\frac{1}{2}$ ہاتھ × $1\frac{1}{2}$ ۔

54 24 رم 12 دستے 14 تختے کا $3\frac{3}{4}$ ۔

55 2 سال 8 مہینے 20 دن 6 پہر 4 گھڑی کا $1\frac{2}{3}$ ۔

56 2 دن 12 گھنٹے 24 منٹ 15 سکنڈ ÷ $3\frac{2}{3}$ ۔

57 5 مہینے 2 ہفتے 6 دن کا $2\frac{1}{3}$ ۔

58 5 سال 4 مہینے $20\frac{1}{2}$ دن کا $3\frac{1}{3}$ ۔

59 7 روپے 9 آنے 3 پائی کا $6\frac{2}{5}$ کا $2\frac{1}{3}$ کا $6\frac{2}{5}$ + 1
روپے 3 آنے 4 پائی کا $7\frac{1}{2}$ ۔

60 $74\frac{12}{25}$ روپے + 7 روپے 8 آنے کا $\frac{8}{9}$ + 3 روپے

• 8 آنے ÷ $\frac{3}{4}$ + 31 روپے 8 آنے کا $4\frac{8}{7}$ +

61 4 من 30 سیر 8 چھٹانک ÷ $(\frac{1}{4} - \frac{1}{3})$ +

62 30 روپے 14 آنے $7\frac{1}{2}$ پائی ÷ ($3\frac{1}{4}$ کا $5\frac{2}{26}$) +

63 4 〃 8 〃 $8\frac{1}{2}$ 〃 کا $7\frac{1}{4}$ + 8 روپے 4 آنے
$8\frac{1}{4}$ پائی کا $2\frac{1}{10}$ − 6 روپے 2 آنے کا $3\frac{1}{3}$

64 ایک من کا $\frac{3}{20}$ + 2 من کا $\frac{9}{16}$ − 3 من کا $\frac{7}{25}$
+ 3 من کا $\frac{37}{48}$ +

65 ایک رقم کے $\frac{3}{5}$ میں سے جب 3 روپے 7 آنے کے $\frac{4}{5}$ کو تفریق کیا جائے۔ تو ایک روپیہ ایک آنہ ایک پائی باقی بچتے ہیں۔ وہ رقم دریافت کرو۔

66 کسی رقم کے $\frac{3}{4}$ کا $1\frac{2}{5}$ برابر ہے 5 روپے 10 آنے 8 پائی کے۔ وہ رقم دریافت کرو۔

67 وہ کونسی رقم ہے۔جس کا $\frac{6}{7}$ برابر ہے 3 روپے 5 آنے 8 پائی کے؟

68 وہ کونسی رقم ہے۔جس کا $\frac{3}{5}$ برابر ہے 2 روپے 8 آنے کے $\frac{2}{3}$ کے؟

69 کسی رقم کے $\frac{3}{4}$ میں جب 7 روپے 8 آنے 6 پائی جمع کریں۔ تو مجموعہ 15 روپے 5 آنے 4 پائی ہو جاتا ہے۔ وہ رقم دریافت کرو۔

70 کسی رقم کے $(\frac{3}{4} - \frac{5}{6})$ میں جب 5 روپے 6 آنے $3\frac{1}{2}$ پائی جمع کریں۔ تو مجموعہ 19 روپے 7 آنے $5\frac{1}{2}$ ہو جاتا ہے۔ وہ رقم دریافت کرو۔

71 10 روپے کا $\frac{1}{19}$ و 10 روپے 8 آنے کا $\frac{1}{20}$ و 2

روپے 8 آنے کا $\frac{8}{35}$ کا بلحاظ ان کی قیمتوں کے مقابلہ کرو ۔

# کسی رقم کو دوسری رقم کی کسر میں تحویل کرنے کا طریق

27 ـ ایک رقم کو دوسری رقم کی کسر میں تحویل کرنے کا طریق مفصلۂ ذیل مثالوں سے ظاہر ہوگا ۔

**مثال 1** ـ 12 آنے 8 پائی کو ایک روپے کی کسر میں لاؤ ـ

حل ـ کسر مطلوب $= 12\frac{2}{3} \div 16$

$= \frac{38}{3 \times 16}$

$= \frac{19}{24}$ جواب ۔

**مثال 2** ـ 3 روپے 5 آنے 4 پائی کو 6 روپے کی کسر میں لاؤ ـ

حل ـ کسر مطلوب = 3 روپے 5 آنے 4 پائی ÷ 6 روپے

= 3 " $5\frac{1}{3}$ " ÷ 6 روپے

= $(3 + \frac{1}{3})$ روپے ÷ 6 "

$= \frac{10}{3 \times 6}$

$= \frac{5}{9}$ جواب ۔

یا اس طرح

$$\text{کسر مطلوب} = \frac{3 \text{ روپے } 5 \text{ آنے } 4 \text{ پائی}}{6 \text{ روپے}}$$

$$= \frac{640 \text{ پائی}}{1152 \text{ پائی}}$$

$$= \frac{5 \times 2 \times 8 \times 8}{9 \times 2 \times 8 \times 8}$$

$$= \frac{5}{9} \text{ جواب}$$

| |
|---|
| 192 |
| 3 |
| 576 |
| 64 |
| 640 |
| |
| 192 |
| 6 |
| 1152 |

**مثال 3-** 3 آنے 9 پائی کو 6 روپے 3 پائی کی کسر میں تحویل کرو۔

حل۔ کسر مطلوب = $3\frac{3}{4}$ آنے ÷ $6\frac{1}{4}$ آنے

$$= \frac{15}{4} \times \frac{4}{25}$$

$$= \frac{15}{25}$$

$$= \frac{3}{5} \text{ جواب}$$

**مثال 4-** 3 روپے کے $\frac{3}{4}$ کو 4 روپے کے $\frac{2}{3}$ کی کسر میں ظاہر کرو۔

حل۔ کسر مطلوب = ($\frac{3}{4} \times 3$) روپے ÷ ($\frac{2}{3} \times 4$) روپے

$$= \frac{9}{4} \times \frac{3}{8}$$

$$= \frac{27}{32} \text{ جواب}$$

**مثال 5-** 3 روپے 4 آنے کے $\frac{2}{8}$ کو 4 روپے 14 آنے کے $\frac{5}{12}$ کی کسر میں لاؤ۔

کسر مطلوب = (3 روپے 4 آنے کا $\frac{3}{8}$) ÷ (4 روپے 14 آنے کا $\frac{5}{12}$)

$= (52$ آنے کا $\frac{3}{8}) \div (78$ آنے کا $\frac{5}{12})$

$= (\frac{3}{2} \times 13) \div (\frac{5}{2} \times 13)$

$= \frac{3 \times 13}{5 \times 13}$

$= \frac{3}{5}$ جواب ۔

**مثال 6** ۔ 5 روپے کا $\frac{3}{4}$ + 4 روپے 6 آنے کا $\frac{2}{3}$ کو 10 روپے کی کسر میں لاؤ ۔

کسر مطلوب = {(5 روپے کا $\frac{3}{4}$ + 4 روپے 6 آنے کا $\frac{2}{3}$) ÷ 10 روپے}

$= (\frac{3}{4} \times 80 + \frac{2}{3} \times 70)$ آنے ÷ 160 آنے

$= (60 + \frac{140}{3})$ آنے ÷ 160 آنے

$= \frac{180 + 140}{3}$ آنے ÷ 160 آنے

$= \frac{320}{3 \times 160}$

$= \frac{2}{3}$ جواب ۔

## سوالات نمبر 12

### زبانی مشق کے لئے

1 ایک پیسے کو 2 آنے کی کسر میں لاؤ ۔
2 8 پائی کو ایک آنے " " " " " ۔
3 2 آنے 6 آنے کی کونسی کسر ہے ؟
4 2 " ایک روپے کی " " " ؟
5 8 " کو 3 روپے کی کسر میں تحویل کرو ۔
6 9 " کو 3 " " " " " " " ۔

7 ایک آنہ 3 پائی کو 4 آنے کی کسر میں تحویل کرو ۔
8 ایک روپے کو 6 〃 〃 〃 〃 〃 ۔
9 6 آنے 3 روپے 8 آنے کا کونسا حصّہ ہے ؟
10 8 چھٹانک ڈیڑھ سیر 〃 〃 〃 〃 ؟
11 4 سیر 8 چھٹانک کو ایک من کی کسر میں لاؤ ۔
12 3 〃 4 〃 ایک من میں کتنی دفعہ شامل ہے ؟
13 3 فٹ 4 انچ ایک گز کی کونسی کسر ہے ؟
14 5 〃 10 〃 کو 4 〃 〃 کسر میں تحویل کرو ۔

تحریری مشق کے لئے

15 4 روپے 4 آنے کو ایک روپے کی کسر میں لاؤ ۔
16 6 〃 4 〃 〃 〃 پونڈ 〃 〃 〃 〃 ۔
17 8 〃 5 〃 4 پائی کو ایک پونڈ کی کسر میں لاؤ ۔ (ایک پونڈ = 16 روپے) ۔
18 6 روپے 10 آنے 8 پائی کو روپوں میں ظاہر کرو ۔
19 8 آنے 6 پائی کو 3 روپے کی کسر میں لاؤ ۔
20 4 〃 9 〃 〃 3 〃 10 آنے 8 پائی کی کسر میں لاؤ ۔
21 5 روپے 7 آنے 4 پائی کو 7 آنے 4 پائی کی کسر میں لاؤ ۔
22 20 روپے 10 آنے 8 پائی کو 30 روپے 10 آنے 8 پائی کی کسر میں لاؤ ۔
23 18 روپے 10 آنے 8 پائی کو ایک روپے کی کسر میں لاؤ ۔

24 2 روپے 3 آنے 2 روپے 12 آنے کی کونسی کسر ہے؟

25 4 آنے $4\frac{1}{2}$ پائی 13 آنے 4 پائی کا کونسا حصہ ہے؟

26 4 من 8 سیر 6 چھٹانک کو ایک من کی کسر میں لاؤ۔

27 5 میل 3 فرلانگ 20 پول 40 میل 2 فرلانگ کا کونسا حصہ ہے؟

28 2 میل 1414 گز ایک فٹ 6 میل کا کونسا حصہ ہے؟

29 8 روپے 5 آنے 4 پائی میں 9 روپے 10 آنے 8 پائی کتنی مرتبہ شامل ہے؟

30 2 روپے 11 آنے $10\frac{1}{2}$ پائی کو ایک روپے ایک آنے $4\frac{1}{2}$ پائی کی کسر میں تحویل کرو۔

31 7 روپے 15 آنے 4 پائی میں 3 روپے 15 آنے 8 پائی کتنی دفعہ شامل ہے؟

32 ایک روپے 2 آنے 8 پائی کا $\frac{3}{4}$ کو 7 روپے کی کسر میں تحویل کرو۔

33 3 روپے 9 آنے $7\frac{1}{5}$ پائی کا $\frac{4}{9}$ کو 15 آنے $4\frac{8}{15}$ پائی کا $\frac{4}{5}$ کی کسر میں لاؤ۔

34 4 روپے 12 آنے کا $4\frac{1}{12}$ کو 4 روپے 6 آنے کا $5\frac{1}{16}$ کی کسر میں تحویل کرو۔

35 3 دن 7 گھنٹے 3 منٹ 8 دن 7 گھنٹے 8 منٹ

بس کتنی دفعہ شامل ہیں ؟

36۔ 13 آنے 4 پائی 5 روپے 6 آنے 4 پائی کی کونسی کسر ہے ؟

37۔ $2\frac{1}{2}$ فٹ اڑھائی گز کا کونسا حصہ ہے ؟

38۔ 2 تولے 5 ماشے 6 رتی 8 تولے 3 ماشے 3 رتی کا کونسا حصہ ہے ؟

39۔ 16 روپے کا $1\frac{3}{4}$ کو 20 روپے 10 آنے 10 پائی کی کسر میں لاؤ ۔

40۔ 5 روپے 6 آنے 4 پائی کا $2\frac{2}{3}$ کو 100 روپے کی کسر میں لاؤ ۔

41۔ 6 روپے 10 آنے 10 پائی کا $\frac{3}{4}$ کو $\frac{2}{3}$ روپے کے $1\frac{1}{2}$ کی کسر میں لاؤ ۔

42۔ 3 من 19 سیر 8 چھٹانک کا $\frac{1}{5}$ کو 18 سیر 7 چھٹانک کی کسر میں لاؤ ۔

43۔ $\frac{3}{5}$ گز کا $1\frac{1}{2}$ کا $\frac{3}{4}$ فرلانگ کی کونسی کسر ہے ؟

44۔ ایک پول کونسا حصہ $\frac{5}{11}$ فٹ کا ہے ؟

45۔ 5 روپے 8 آنے کا $\frac{3}{4}$ — 4 روپے 6 آنے کا $\frac{2}{3}$ کو 10 روپے کا $\frac{3}{4}$ کی کسر میں لاؤ ۔

46۔ $4\frac{4}{5}$ من — $2\frac{2}{3}$ سیر کو 6 من کی کسر میں لاؤ ۔

47۔ $8\frac{3}{4}$ سیر + $2\frac{1}{3}$ من کو $1\frac{2}{3}$ من — 20 سیر 8 چھٹانک کی کسر میں لاؤ ۔

48۔ $5\frac{1}{2}$ سال — $3\frac{3}{4}$ مہینے کو 6 سال $4\frac{1}{2}$ مہینے کی

کسر میں لاؤ +

49 $3\frac{2}{3}$ پونڈ + 12 روپے 8 آنے کو $6\frac{4}{5}$ پونڈ – 8 روپے کی کسر میں لاؤ +

---

# کسور اعشاریہ

1- کسی عدد مثلاً 55555 میں جتنے 5 ہیں۔ ان کی مقامی قیمتیں جس قدر دائیں طرف کو ہٹتے جائیں – کم ہوتی جاتی ہیں +

بائیں طرف پہلے 5 کی مقامی قیمت 5 دس ہزار ہے +

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور دوسرے | 5 | ″ | ″ | ″ | 5 | ہزار |
| اور تیسرے | 5 | ″ | ″ | ″ | 5 | سینکڑے |
| اور چوتھے | 5 | ″ | ″ | ″ | 5 | دہائیاں |
| اور پانچویں | 5 | ″ | ″ | ″ | 5 | اکائیاں |

اس سے ظاہر ہے – کہ بائیں طرف سے دائیں طرف جتنے ہم ہٹتے جائیں – ہر ایک ہندسے کی مقامی قیمت اسی مقدار سے دسواں حصہ رہتی جاتی ہے – اور گویا یہ کتابت اعداد کا ایک خاصہ ہے +

2 – اس طریق کو اکائی کے دائیں جانب بھی جاری رکھنے کی ضرورت ہے – مثلاً فرض کرو – کہ ہم




لکڑی کی ایک چھڑی ا ب
کو ماپنا چاہتے ہیں۔ اب
اس چھڑی میں سے اگر ا ج
ج د ، د ر ، ر س ،
س ک ، ک ن ایک ایک
انچ کے برابر برابر حصّے
نکل آئیں۔ اور ن ب ایک
ایسا حصّہ باقی رہ جائے جو
ایک انچ سے کم ہو۔ تو
اس کو ماپنے کے لئے ہم
ن ک کو دس برابر حصّوں
میں تقسیم کرینگے۔ اور
دیکھینگے کہ ن ب میں ایسے
کتنے حصّے ہیں۔ اگر ماپنے
کے بعد معلوم ہو کہ ن ب
میں ایسے ۸ حصّے ہیں۔
تو ہم ان ۸ حصّوں کو
مفصلۂ ذیل طریق سے ظاہر کرینگے:

۶ ۰ ۸ انچ

اس کے معنی یہ ہیں۔ کہ ۶ ٹکڑے پورے انچ انچ
بھر کے اور ۸ ایسے ٹکڑے کہ ان میں سے ہر ایک
ایک ایک انچ کا دسواں حصّہ ہے:

(۰) کا نشان صرف اس بات کے ظاہر کرنے کے

واسطے دیا جاتا ہے۔کہ اس کی بائیں طرف جو ہندسہ ہے۔وہ اِکائی کے درجے میں ہے۔اور دائیں طرف جو ہندسہ ہے۔وہ اِکائی کا دسواں حصّہ[1] ہے +

3۔اوپر کا بیان مفصلۂ ذیل نقشے سے بخوبی سمجھ میں آجائیگا +

| لاکھ | دس ہزار | ہزار | سینکڑے | دہائیاں | اکائیاں | دسویں | سویں | ہزارویں | دس ہزارویں | لاکھویں |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 3 | 7 | 6 | ٥ | 4 | 7 | 5 | 4 | ٥ | 2 | 3 |

**اگر اوپر لکھے ہوئے عددوں کو پڑھیں۔تو تین لاکھ**

[1] یہ بات یہاں پر غور کرنے کے قابل ہے۔کہ اگر ریفنی کا ن ب حصّہ ۴/۱ دسوں سے زیادہ ہو اور ۵ دسوں سے کم۔تو اس حالت میں ہم کیا کرینگے؟ اس کا جواب یہ ہے۔کہ ن ب کے ایک پورے حصّے کو پھر ۱۰ حصّوں میں تقسیم کرے۔اور باقی کو اس سے ماپو۔اب چونکہ ن ب کے ہر ایک حصّے کو جو رابع کا دسواں حصّہ ظاہر کرتا ہے۔دس برابر حصّوں میں تقسیم کیا ہے۔اس لئے ان میں سے ہر ایک حصّہ برابر ہے ایک ایک سویں کے۔اب باقی بچے ہوئے ٹکڑے سویں حصّے سے ناپو۔اگر پورے سویں حصّے آجائیں۔تو عمل ختم ہوگیا۔ ورنہ اس عمل کو یہاں تک جاری رکھو۔کہ باقی کچھ نہ بچے +

چھہتر ہزار سینتالیس صحیح اور پانچ دسویں۔ چار سویں۔ دو دس ہزارویں اور تین لاکھویں ظاہر ہوتے ہیں ۔
اگر ہم تین لاکھ سے تین لاکھویں تک گنتے جائیں۔ تو معلوم ہوتا ہے۔ کہ ہر ایک ہندسے کی مقامی قیمت اس سے پہلے ہندسے کی مقامی قیمت سے دسواں حصّہ ہوتی باقی ہے۔ اور جس ہندسے کے بعد کسری جزو شروع ہوتے ہیں۔ وہ اِکائی ہے ۔ اس اِکائی کی جگہ معیّن کرنے کے لئے جیسا کہ ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔ اس کے دائیں طرف (۰) کا نشان دے دیتے ہیں۔ اور اس کو اعشاریہ کا نشان کہتے ہیں۔ اور جو عدد اس طریق سے ظاہر کیا جائے۔ اُسے کسر اعشاریہ کہتے ہیں ۔

۱۱- اوپر کے بیان سے ظاہر ہے۔ کہ ہم کسی کسر اعشاریہ کو نہایت آسانی سے کسر عام کے طور پر ظاہر کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اِکائی کے دائیں طرف جو ہندسے ہوتے ہیں۔ وہ یا تو اِکائی کا دسواں حصّہ ظاہر کرتے ہیں۔ یا دسویں حصّے کی کوئی قوّت ۔

مثلاً ‎.15‎ میں ۱ کا عدد اِکائی کا دسواں حصہ ظاہر کرتا ہے۔ اور 5 سواں حصّہ ۔

پس $.15 = \frac{15}{100}$

اسی طرح $5.25 = 5\frac{25}{100} = 5\frac{1}{4}$

اور $27.075 = 27\frac{75}{1000} = 27\frac{3}{40}$

**قاعدہ** - جب کسی کسر اعشاریہ کو کسر عام میں ظاہر کرنا ہو۔ تو کسری عدد کو بجائے کسر کے لکھ دو۔ اور مخرج میں ا لکھ کر اس کے دائیں طرف اُتنے صفر لکھ دو۔ جتنے کسری حصّے میں ہندسے ہوں +

**نوٹ ا** - کسر اعشاریہ میں آخری عدد کے دائیں طرف صفر بڑھانے سے اس کی قیمت میں کچھ فرق نہیں آتا - مثلاً 3.400 = 3.40 = 3.4
اور اس کی وجہ یہ ہے - کہ ان صفروں کے بڑھانے سے کسی ہندسے کی مقامی قیمت پر کوئی اثر پیدا نہیں ہوتا +

**نوٹ ۲** - کسی صحیح عدد کو کسر اعشاریہ کے طور پر بھی ظاہر کر سکتے ہیں - مثلاً 25 = 25.00
لیکن اگر کسی کسری حصّے کی دائیں طرف اعشاریہ کے نشان کے پہلے صفر بڑھائیں - تو جتنے صفر بڑھائیں - اُتنے ہی درجے کسری حصّے کی قیمت گھٹ جاتی ہے - مثلاً

.3 = 3 دسویں
اور .03 = 3 سویں
اور .003 = 3 ہزارویں
اور علیٰ ہذا القیاس +

42 1010.0100100 ۔

مفصلۂ ذیل کسروں کو کسرِ اعشاریہ کے طور پر اپنی اپنی سلیٹوں پر ہندسوں میں لکھو:-

43 تین دسویں ۔ 44 سات دسویں ۔
45 نو سویں ۔ 46 ایک دسواں تین سویں ۔
47 آٹھ ہزارویں ۔ 48 نو دس ہزارویں ۔
49 چار لاکھویں ۔ 50 پانچ دس لاکھویں ۔
51 چار دسویں سات سویں ۔
52 نو سویں آٹھ لاکھویں ۔
53 تین دسویں پانچ سویں ۔
54 نو ہزارویں پانچ لاکھویں ۔
55 چار ہزارویں پانچ کروڑویں ۔
56 تین ہزارویں سات دس کروڑویں ۔
57 آٹھ لاکھویں نو کروڑویں ۔
58 چھ ہزارویں پانچ لاکھویں ۔
59 پانچ صحیح دو دسویں پانچ ہزارویں ۔
60 نو صحیح تین سویں نو دس ہزارویں ۔
61 ایک سو پانچ صحیح نو ہزارویں پانچ لاکھویں ۔
62 تین سو تین صحیح چار دسویں پانچ ہزارویں ۔
63 ایک ہزار صحیح ایک سواں ایک ہزارواں ۔
64 ایک سو ایک صحیح پانچ سویں نو ہزارویں تین لاکھویں ۔
65 دو سو پانچ صحیح پانچ ہزارویں تین کروڑویں ۔
66 تین ہزار صحیح پانچ ہزارویں تین لاکھویں ۔

67 پانسو پانچ صحیح تین لاکھویں تین کروڑویں +
68 7 سو 7 صحیح 4 دسویں 5 سویں 3 لاکھویں +
69 9 سو 45 صحیح 9 سویں 9 لاکھویں 9 کروڑویں +
70 5 لاکھ 5 صحیح 8 دسویں 8 دس ہزارویں 9 لاکھویں +
71 5 ہزار 9 سو 19 صحیح 9 لاکھویں 9 دس کروڑویں +
72 60 ہزار 5 صحیح 9 دس ہزارویں 11 کروڑویں +
73 55 سو 36 صحیح 19 ہزارویں 19 لاکھویں +
74 91 سو 15 صحیح 15 ہزارویں 15 لاکھویں 15 کروڑویں +

---

## 5- کسی کسر عام کو جس کا مخرج ۱۰ یا ۱۰ کی کوئی قوّت ہو- کسر اعشاریہ کے طور پر ظاہر کرنے کا طریق

**مثال ۱-** $15\frac{9}{10}$ کو کسر اعشاریہ کے طور پر ظاہر کرو-

∵ $15\frac{9}{10} = 15 + \frac{9}{10}$

اور $\frac{9}{10} = \cdot 9$

∴ $15\frac{9}{10} = 15\cdot 9$

**مثال 2-** $125\frac{13}{10000}$ کو کسر اعشاریہ کے طور پر ظاہر کرو-

∵ $125\frac{13}{10000} = 125 + \frac{13}{10000}$

اور $\frac{13}{10000} =$ 13 دس ہزارویں

اور 13 دس ہزارویں = 0013.

$\therefore 125.0013 = 125\frac{13}{10000}$ ∴

**قاعدہ**- جب کسی کسر عام کو جس کا مخرج ۱۰ یا ۱۰ کی کوئی قوت ہو- کسر اعشاریہ میں ظاہر کرنا مقصود ہو- تو اول کسر لکھ دو- پھر کسر کے مخرج میں جتنے صفر ہوں- اُن کو گِن کر کسر کے دائیں طرف سے اُتنے ہی ہندسے گِن کر کسر اعشاریہ کا نشان لگا دو ∴

## سوالات نمبر 24

مفصلۂ ذیل کسروں کو کسر اعشاریہ کے طور پر ظاہر کرو:-

1. $\frac{1}{10}$ ∴
2. $\frac{3}{10}$ ∴
3. $\frac{4}{10}$ ∴
4. $\frac{3}{10}$ ∴
5. $\frac{9}{10}$ ∴
6. $4\frac{1}{10}$ ∴
7. $5\frac{1}{10}$ ∴
8. $7\frac{3}{100}$ ∴
9. $6\frac{12}{100}$ ∴
10. $11\frac{13}{100}$ ∴
11. $18\frac{9}{100}$ ∴
12. $10\frac{11}{100}$ ∴
13. $19\frac{17}{100}$ ∴
14. $20\frac{15}{100}$ ∴
15. $21\frac{16}{100}$ ∴
16. $99\frac{99}{100}$ ∴
17. $88\frac{85}{100}$ ∴
18. $47\frac{65}{100}$ ∴
19. $91\frac{91}{100}$ ∴
20. $97\frac{98}{100}$ ∴
21. $\frac{3}{1000}$ ∴
22. $\frac{12}{1000}$ ∴
23. $2\frac{2}{1000}$ ∴
24. $17\frac{17}{1000}$ ∴
25. $28\frac{280}{1000}$ ∴
26. $\frac{550}{1000}$ ∴
27. $\frac{777}{1000}$ ∴
28. $77\frac{666}{1000}$ ∴
29. $79\frac{716}{1000}$ ∴
30. $80\frac{801}{1000}$ ∴
31. $\frac{22}{10000}$ ∴
32. $\frac{111}{10000}$ ∴
33. $\frac{222}{10000}$ ∴
34. $\frac{203}{10000}$ ∴
35. $5\frac{507}{10000}$ ∴
36. $115\frac{806}{1000}$ ∴

37 $\frac{120}{10000}$ 120 ⁜  38 $\frac{1908}{100000}$ 141 ⁜
39 $\frac{11111}{10000000}$ 25 ⁜  40 $\frac{1010101}{100000000}$ 100 ⁜
41 225 دس ہزارویں ⁜  42 1205 دس لاکھویں ⁜
43 پینتالیس دس کروڑویں ⁜
44 اٹھارہ دس لاکھویں ⁜
45 نو سو بیس کروڑویں ⁜

## 6 - کسی کسرِ اعشاریہ کو ۱۰ یا ۱۰ کی کسی قوّت مثلاً ۱۰۰ یا ۱۰۰۰ وغیرہ سے ضرب دینے کا طریق ۔

پہلے ہم بیان کر چکے ہیں - کہ کسرِ اعشاریہ کے نشان کے بائیں طرف جتنے درجے ہٹتے جائیں - اتنی ہی ان عددوں کی قیمت دس دس گُنی بڑھتی جاتی ہے - اور جتنے درجے دائیں طرف ہٹتے جائیں - اتنی ہی قیمت گھٹتی جاتی ہے ⁜
لیکن جب کسی عدد کو ۱۰ سے ضرب دیں - تو ظاہر ہے - کہ اُس کی قیمت دس گُنی ہو جاتی ہے - پس اعشاریہ کا نشان بھی ایک درجہ دائیں طرف ہٹا دینا چاہیئے ⁜

**مثال ۱** - 56· کو ۱۰ سے ضرب دو -
حل $\cdot 56 \times 10 = 5\cdot 6$ جواب ⁜

**مثال 2** - 12·0316 کو ۱۰۰ سے ضرب دو -
حل $12\cdot 0316 \times 100 = 1203\cdot 16$ جواب ⁜

**مثال 3-** 5. کو 10000 سے ضرب دو۔

حل 5. × 10000 = 5000 جواب ؞

**قاعدہ** - اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے- کہ جب کسی عدد کو 10 یا 10 کی کسی قوت سے ضرب دینی ہو- تو اعشاریہ کا نشان بھی اُتنے ہی درجے دائیں طرف ہٹا دینا چاہیئے ؞

## سوالات نمبر 25

مفصلۂ ذیل اعشاریہ کسروں کو 10 سے ضرب دو:-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | .1 ؞ | 2 | .01 ؞ | 3 | .001 ؞ |
| 4 | .00001 ؞ | 5 | 3.2 ؞ | 6 | 5.17 ؞ |
| 7 | 4.112 ؞ | 8 | .0022 ؞ | 9 | .0201 ؞ |
| 10 | .88 ؞ | 11 | .808 ؞ | 12 | 8.808 ؞ |
| 13 | 70.707 ؞ | 14 | 11.011 ؞ | 15 | 10.101 ؞ |
| 16 | 117.01 ؞ | 17 | 14.22 ؞ | 18 | 1.143 ؞ |
| 19 | 1.5061 ؞ | 20 | 2.6071 ؞ | 21 | 23.681 ؞ |
| 22 | 103.041 ؞ | 23 | 10.3041 ؞ | 24 | 1.03041 ؞ |

مفصلۂ ذیل اعشاریہ کسروں کو 100 سے ضرب دو:-

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 5 | .1 ؞ | 26 | .01 ؞ | 27 | .112 ؞ |
| 28 | .102 ؞ | 29 | .21 ؞ | 30 | .021 ؞ |
| 31 | 2.01 ؞ | 32 | 13.41 ؞ | 33 | 4.44 ؞ |
| 34 | 4.04 ؞ | 35 | 5.002 ؞ | 36 | 6.012 ؞ |
| 37 | 10.01 ؞ | 38 | 120.02 ؞ | 39 | 125.001 ؞ |

40 100.001 +
41 90.03 +
42 10.001 +
43 50.502 +
44 30.607 +
45 50.106 +
46 15.0716 +
47 106.1061 +
48 260.10402 +

مفصلہ ذیل اعشاریہ کسروں کو 1000 سے ضرب دو:-

49 .2 +
50 .02 +
51 .002 +
52 .102 +
53 .104 +
54 .004 +
55 2.03 +
56 4.406 +
57 8.008 +
58 80.109 +
59 106.07 +
60 4.10101 +
61 13.44 +
62 706.706 +
63 909.909 +
64 90.1006 +
65 7.5401 +
66 7.777 +
67 999.999 +
68 19.10909 +
69 9009.9009 +
70 105.1056 +
71 1706.706 +
72 108.065 +

73 ایسا عدد لکھو۔ جو .005 کا ایک لاکھ گنا ہو +

74 " " " " 12.151 کا سو گنا ہو +

75 2.001 کا ہزار گنا لکھو +

76 212.212 کا کروڑ گنا لکھو +

77 5.5 و 1501 گزوں میں گز کے دسویں حصے کتنے ہیں؟

78 میں نے 25.52 روپے تجارت میں لگائے۔ پانچ سال کے بعد میرا سرمایہ دس گنا ہو گیا۔ بتاؤ۔

اب میرے پاس کتنا روپیہ ہے ؟

79 ایک ململ کے تھان میں 19.5 گز کپڑا نکلتا ہے - بتاؤ - ایسے ایک ہزار تھانوں میں کل کتنے گز کپڑا نکلیگا ؟

80 5 و 9.08 و 4.5 انچوں میں انچ کے سو ویں حصے کتنے ہیں ؟

---

## 7- کسی کسر اعشاریہ کو ۱۰ یا ۱۰ کی کسی قوت مثلاً ۱۰۰ یا ۱۰۰۰ وغیرہ پر تقسیم کرنے کا طریق

اس بات کو ہم بیان کر چکے ہیں - کہ کسر اعشاریہ کے نشان کے دائیں طرف کے ہندسوں کو جتنے درجے ہٹاتے جائیں - اتنی ہی ان عددوں کی قیمتیں کم ہوتی جاتی ہیں - مثلاً ایک درجہ ہٹائیں - تو دسواں حصہ قیمت رہ جائیگی - اور دو درجے ہٹائیں - تو سواں حصہ قیمت رہ جائیگی - اگر اعشاریہ کے نشان کے بائیں طرف کوئی ہندسہ نہ ہوں - تو اُن کی بجائے ہم صفر خیال کر سکتے ہیں ؀

**مثال 1-** 24.5 کو ۱۰ پر تقسیم کرو -

حل $24.5 \div 10 = 2.45$ جواب ؀

**مثال 2-** .5 کو ۱۰ پر تقسیم کرو -

حل ∵ $.5 = 0.5$

∴ $0.5 \div 10 = .05$ جواب ؀

**مثال 3** - 3.24 کو 100 پر تقسیم کرو۔

حل :- 03.24 = 3.24

∴ 03.24 ÷ 100 = .0324 جواب ۔

## سوالات نمبر 26

مفصلۂ ذیل کو 10 پر تقسیم کرو :-

| | | |
|---|---|---|
| 1 14.6 ۔ | 2 12.5 ۔ | 3 3.2 ۔ |
| 4 4.12 ۔ | 5 9.25 ۔ | 6 12.02 ۔ |
| 7 9.08 ۔ | 8 11.25 ۔ | 9 .05 ۔ |
| 10 1.05 ۔ | 11 5.01 ۔ | 12 10.5 ۔ |
| 13 17.1 ۔ | 14 6.011 ۔ | 15 .011 ۔ |
| 16 1.01 ۔ | 17 10.1 ۔ | 18 13.03 ۔ |
| 19 24.67 ۔ | 20 .09 ۔ | 21 1.09 ۔ |
| 22 9.034 ۔ | 23 177 ۔ | 24 109 ۔ |

مندرجہ ذیل کو 100 پر تقسیم کرو :-

| | | |
|---|---|---|
| 25 100 ۔ | 26 150 ۔ | 27 12.5 ۔ |
| 28 103 ۔ | 29 11.25 ۔ | 30 15.7 ۔ |
| 31 7.011 ۔ | 32 11.07 ۔ | 33 1.711 ۔ |
| 34 1.117 ۔ | 35 7.01 ۔ | 36 1.071 ۔ |
| 37 .11 ۔ | 38 .111 ۔ | 39 .1111 ۔ |
| 40 .01 ۔ | 41 .011 ۔ | 42 .101 ۔ |
| 43 14.01 ۔ | 44 14.001 ۔ | 45 140.01 ۔ |
| 46 180.3 ۔ | 47 16004.5 ۔ | 48 112570 ۔ |

مندرجۂ ذیل کو 1000 پر تقسیم کرو:۔

49 1 +    50 25 +    51 160 +

52 1600 +    53 16000 +    54 16·1 +

55 160·1 +    56 160·11 +    57 1600·1 +

58 16000·1 +    59 ·7 +    60 ·07 +

61 ·007 +    62 17·008 +

63 170·08 +    64 1700·8 +

65 170·008 +    66 100·78 +

67 31·013 +    68 1765·4 +

69 17·504 +    70 227·581 +

71 5·1267 +    72 16·2075 +

73 وہ عدد بتاؤ۔ جو 1000 کا ایک سواں حصہ ہو +

74 " " " " 108 " " لاکھواں " " +

75 2·5 و 78· گزوں میں دس دس گز کتنی دفعہ شامل ہیں؟

76 3·16 و 09· انچوں میں سو سو انچ کتنی دفعہ شامل ہیں؟

77 اگر 5·25 روپے 10 لڑکوں میں تقسیم کئے جائیں۔ تو بتاؤ۔ ایک لڑکے کو روپے کا کونسا حصہ ملیگا؟

78 15·781 کا لاکھواں حصہ بتاؤ +

79 16· کا کروڑواں حصہ بتاؤ +

80 001· کو دس کروڑ پر تقسیم کرو +

# کسورِ اعشاریہ کی جمع

8 - کسورِ اعشاریہ کی جمع بعینہٖ اُسی طرح سے ہوتی ہے - جیسے عددوں کی جمع +

**مثال ۱** - $\cdot5 + \cdot03 + \cdot567 + \cdot8 + \cdot07 + \cdot0629$ کی قیمت دریافت کرو -

## صورتِ عمل

| (الف) | (ب) |
|---|---|
| ·5000 | ·5 |
| ·0300 | ·03 |
| ·5670 | ·567 |
| ·8000 | ·8 |
| ·0700 | ·07 |
| ·0629 | ·0629 |
| 2·0299 | 2·0299 |

(الف) میں ہم نے صفر بڑھا کر تمام کسروں کے درجے پورے کر لئے ہیں - ان کے بڑھانے سے عددوں کی اصلی قیمت میں فرق نہیں آتا - اور جمع کرنے میں آسانی ہو جاتی ہے - جب کچھ سوال نکالنے کے بعد مشق ہو جائے - تو صفر بڑھانے کی چنداں ضرورت نہیں +

**قاعدہ** - اوّل کسروں کو اس طرح لکھو - کہ

اعشاریہ کے کل نشان عین ایک دوسرے کے نیچے آجائیں۔ اور اسی طرح ہر درجے کے عدد اُسی درجے کے عددوں کے تلے لکھے جائیں۔ پھر اُن عددوں کو اس طرح جمع کرلو۔ جیسے صحیح عددوں کو جمع کرتے ہو۔ اعشاریہ کا نشان حاصل جمع میں اعشاریہ کے نشانوں کے عین نیچے لکھ دو۔ اور جو صحیح عدد حاصل ہوئے ہوں ۔ اُن کو اعشاریہ کے نشان کے بائیں طرف لکھ دو۔

**مثال 2** ۔ ·07 + 36·5 + 9 + ·705 + ·01 + 512·0672 + 100 کی قیمت دریافت کرو۔

**صورت عمل**

| (ب) | (الف) |
|---|---|
| ·07 | ·0700 |
| 36·5 | 36·5000 |
| 9· | 9·0000 |
| ·705 | ·7050 |
| ·01 | ·0100 |
| 512·0672 | 512·0672 |
| 100· | 100·0000 |
| 658·3522 | 658·3522 |

## سوالات نمبر 27

قیمت دریافت کرو :-

+ 23.8 + 3.4 + .1 + .09 + .01 + .7 + .05 + .5 — 1

107.806 + 202.15 + 18.01 + .5 + .016 — 2
+ 8.70 + 11 +

1010 + 3 6.19 + 208 + 12.743 + .02 — 3
+ 376.5 + 27.05 +

9.075 + 160.73 + 901 + 7.60508 + .001 — 4
+ .3 + 112.30 +

415.50678 + 615.30207 + .02 + 7 + .3 — 5
+ .101 + .6 +

1926.7 + 6.50403 + 9276.5 + 3.6;87 — 6
+ .2576 +

+ 19 + 1.2376 + 25.39 + 23.6 + 225 + 5.7698 — 7

3.270 + 520 + 532.76 + 9.80705 — 8
+ .504030201 +

51 + 207.50505 + 916 + .5 + .3074 — 9
+ 6.5432 +

27.32165 + 39 + .0772 + .07 + 107.863 — 10
+ .15 +

+ 10 + 624.80724 + 5.671 + .45 + .5 + .10769 — 11

976.2356 + .5807 + .04 + .2 + 760 — 12
+ 918 +

.10404 + 2.10987 + .3 + 125.236 — 13
+ .40005 +

·|· .40004 + 4.6573 + .021 + .26 + .320876 **14**

25.214 + .76 + .0578 + .1076 + 15.90009 **15**

·|· .1076 +

326.6000005 + 2009 + 817.2006 **16**

·|· .6 + 875 +

402.60002 + 329.700004 + .001 + 1.1 **17**

·|· 3.10807 +

20009 + .600004 + .306 + 5.1300076 **18**

·|· 7006.0005 +

.707070 + 2005.67075 + 4.300078 **19**

·|· 6.8075 +

·|· 45 + 5.00076 + 9.800007 + .5004 + 8.7065 **20**

25.7000002 + .0046 + .30078 + .700006 **21**

64042.805 + 30.7005 + 2754 +

·|· 25 + 15.7060002 +

26.785000000009 + 27.40054 + 6.5000072 **22**

·|· 432 + .806073 + .051 + 512 + 420.6080703 +

6.54302 + .5060708 + 6.99907056 **23**

328.704032 + .7060405 + 6.578 + .03026 +

·|· .00504030 +

.8065 + 2.2405 + 4.3005 + 25.67580076 **24**

.706024 + .8007032 + 8.7654 + 212 +

·|· 22.7000045 +

25 ۔ 2 ، .650504 + .207 + 12.7060508 +
22.706050402 + .40760 + 444.30303030 +
505.505050 + .50505 ۔

26 ۔ .2041 روپے + 58047 روپے + .025 روپے + 50406 روپے + .8076 روپے + .705 روپے + .0826 روپے +
220 روپے + .76 روپے ۔

27 ۔ .65 فٹ + .5 فٹ + .162 فٹ + 2.7065 فٹ
+ 7.20 فٹ + .28 فٹ + .60508 فٹ + .5 فٹ
+ 1.064 فٹ + .0791 فٹ ۔

28 ۔ 24.142 گز + .542 گز + .23 گز + .00504 گز
+ .6807 گز + .25 گز + .00001 گز + .506 گز
+ .8076 گز + .82 گز + 22.1023 گز ۔

29 ۔ .8052 کنال + .73 کنال + .52 کنال + 265 کنال
+ .66505 کنال + 70621 کنال + .075 کنال +
.3762 کنال + .137062 کنال + 4.5 کنال ۔

30 ۔ 16.01 گز + 1884 گز + .001884 گز + 82.800880801
گز + 2.7 گز + 4030875 گز + .40376 گز + .067
گز + 225 گز + .0006 گز ۔

# کسورِ اعشاریہ کی تفریق

۹۔ جب ایک کسر اعشاریہ کو دوسری میں سے

تفریق کرنا ہو۔ تو جس طرح صحیح عددوں کی تفریق میں بڑے عدد کو اوپر لکھتے ہیں۔ اور چھوٹے کو نیچے۔ اُسی طرح بڑی کسر کو اوپر لکھو۔ اور چھوٹی کو اُس کے نیچے۔ مگر اتنا خیال رہے۔ کہ کسر کے نشان ایک دوسرے کے عین نیچے آئیں ؛

**مثال ۱۔** 13.057 کو 25.13 میں سے تفریق کرو۔

25.130
13.057
―――――
12.073 جواب ؛

چونکہ مفروق منہ کے کسری حصے میں دو ہندسے ہیں۔ اور مفروق میں تین۔ اس لئے ہم نے مفروق منہ کے دائیں طرف ایک صفر بڑھا دیا۔ اور پھر تفریق کا عمل بالکل اس طرح کیا۔ جیسے صحیح عددوں میں کرتے ہیں۔ اور حاصل تفریق میں کسری نشانوں کے عین نیچے کسری نشان لکھ دیا۔ صفر کے بڑھانے سے سوائے مفروق اور مفروق منہ کے درجے پورے کرنے کے اور کوئی مطلب نہیں۔ عددوں کی اصل قیمت پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوتا۔ جب کچھ سوال نکالنے کے بعد مشق ہو جائے۔ تو ان صفروں کے بڑھانے کی ضرورت نہیں۔ صرف ذہن میں رکھنا کافی ہے ؛

**مثال ۲۔** 4.1671 میں سے 2.32045 کو

تفریق کرو۔

4·1671
2·32045
۔ جواب 1·54665

**مثال 3**۔ 310 میں سے ·86075 کو تفریق کرو۔

310
0·86075
۔ جواب 309·13925

**قاعدہ**۔ جب ایک کسر اعشاریہ کو دوسری کسر اعشاریہ میں سے تفریق کرنا ہو۔ تو بڑی کسر کو اوپر لکھو اور چھوٹی کو اُس کے نیچے۔ اور دونو کو صحیح عددوں کی طرح تفریق کرنے کے بعد کسری نشانوں کے نیچے کسر اعشاریہ کا نشان لگا دو۔

## سوالات نمبر 28

مفصلہ ذیل سوالوں میں حاصل تفریق دریافت کرو:۔

1 3·27 · 5·51 ۔
2 ·423−7·5 ۔
3 3·702−8·64 ۔
4 5·8629−17·51 ۔
5 93·476−1000 ۔
6 79·762−790·61 ۔
7 7·645−67·645 ۔
8 35·7367−367·367 ۔
9 ·10101−1 ۔
10 908·9991−909 ۔
11 12·5413−13 ۔
12 ·49−49 ۔
13 ·135−13·5 ۔

+ 2·515067 − 251·8067 **14**

+ 6·757 − 67·67 **16**     + ·786 − 786 **15**

+ ·130045 − ·3045 **18**     + 5·6798 − 56·798 **17**

+ ·216753 − ·5753 **20**     + ·1657 − 1·657 **19**

+ (4·2036 + 325·076 + 4·324) − 879·675 **21**

+ (13·56 + 8·70601 + ·75 + ·756) − 27·3625 **22**

5·762 + 3·2056) − (8·40872 + 24·325) **23**

+ (·700005 +

3·24 + 3·50006 − 28·54) − 470·6403 **24**

+ (7·50673 −

·8076 − 7·345) − (8·7865 − 23·76) **25**

+ (3·700056 −

24·3054) − (76·87564 − 124·30057) **26**

+ (18·48765 −

2·76 + 17·324) − (57·8764 − 93·457)} **27**

+ 21·17251 − {(5·6763 −

+ {(5 − ·700523 + 8·1765) − 16·374} − 275·276 **28**

**29** 4123·75 اور 62·3576 کے حاصل جمع اور
حاصل تفریق کا فرق دریافت کرو ۔

**30** 936·540003 اور 385·598064 کے حاصل
جمع اور حاصل تفریق کا فرق بتاؤ ۔

**31** ·01 اور 1 کے فرق میں سے ·076 اور 1086
کا حاصل جمع تفریق کرو ۔

32 ‎.0002 اور 1.00001 کے فرق میں سے 0.600035 اور 0.0064 کے فرق کو منہا کرو۔

33 بتاؤ 24.98179436 کو 24.98179 سے ظاہر کرنا زیادہ صحیح ہے یا 24.9818 سے؟

34 بتاؤ 6.05770811 کو 6.05708 سے ظاہر کرنا زیادہ صحیح ہے یا 6.05710 سے؟

35 بتاؤ 3.6723 میں کیا جمع کریں۔ کہ حاصل جمع 100 ہو جائے؟

36 بتاؤ 0.4030376 میں کیا جمع کریں۔ کہ حاصل جمع 8.365 - 3.9376 ہو جائے؟

37 میرے پاس 25.75 گز کپڑا ہے۔ بتاؤ۔ میں بازار سے اور کتنا کپڑا لاؤں۔ کہ میرے پاس 34.0775 گز کپڑا ہو جائے؟

38 میں نے 45.05 روپے کو ایک چیز خریدی۔ اور 50.5 روپے کو بیچ ڈالی۔ بتاؤ۔ مجھے کتنا فائدہ ہوا؟

39 (18.576 - 7.6402) - (8.76 - 7.187) میں کیا جمع کریں۔ کہ حاصل جمع 25 ہو جائے؟

40 (6.578 + 6.7052) - (28.9 - 20.876) میں سے کیا تفریق کریں۔ کہ حاصل تفریق برابر ہو 2.01 کے؟

# کسور اعشاریہ کی ضرب

10۔ کسور اعشاریہ کی ضرب کا طریق مفصلہ ذیل

مثالوں سے بخوبی سمجھ میں آ جائیگا۔

**مثال ۱۔** 4.823 کو 3 سے ضرب دو۔

چونکہ ضرب کے معنی ایک ہی قسم کے عددوں کو چند مرتبہ جمع کرنے کے ہیں۔

$$\therefore 3 \times 4.823 = 4.823 + 4.823 + 4.823$$

$$= 14.469$$

مگر عمل کے اختصار کے لئے ہم عددوں کو بار بار نہیں لکھتے ہیں۔ اور ہمارے عمل کی یہ صورت ہوتی ہے :۔

$$\begin{array}{r} 4.823 \\ 3 \\ \hline 14.469 \end{array}$$

جواب ۔

**مثال ۲۔** 4.823 کو .3 ضرب دو۔

چونکہ .3 دسواں حصّہ ہے 3 کا۔اس لئے پہلے ہم نے 3 سے ضرب دی۔اور پھر اُس کا دسواں حصّہ لے لیا۔لیکن تین درجے اعشاریہ کے پہلے ہی موجود ہیں۔پس اب اعشاریہ کے نشان کو ایک درجہ اَور بائیں طرف ہٹا کر لگا دیا۔

**عمل**

$$\begin{array}{r} 4.823 \\ .3 \\ \hline 1.4469 \end{array}$$

جواب ۔

**مثال ۳۔** 4.823 کو .003 سے ضرب دو۔

چونکہ .003 ہزارواں حصّہ ہے 3 کا۔اس لئے

4.823 اور 3 کے حاصل ضرب میں کسر اعشاریہ کا نشان تین درجے اَور بائیں طرف ہٹا دینا چاہیئے - یعنی چھٹے درجے کے بعد اعشاریہ کا نشان لگانا چاہیئے ۔

**عمل**

$$\begin{array}{r} 4.823 \\ .003 \\ \hline .014469 \end{array}$$ جواب ۔

چونکہ حاصل ضرب میں ہندسوں کی تعداد صرف پانچ تھی - اور ہم کو چھٹے درجے کے بعد نشان لگانا مقصود تھا - اس لئے اس درجے میں صفر لکھ دیا ۔

**مثال 4** - 4.823 کو 4.003 سے ضرب دو -

**عمل**

$$4.823 \times 4.003 = 4.823 \times (4 + .003)$$
$$= 19.292 + .014469$$
$$= 19.306469$$

لیکن اسی عمل کو ہم اختصار کے طور پر اس طرح کرتے ہیں :-

$$\begin{array}{r} 4.823 \\ 4.003 \\ \hline 14469 \\ 19292 \\ \hline 19.306469 \end{array}$$ جواب ۔

**قاعدہ**۔ کسور اعشاریہ کی ضرب میں مضروب اور مضروب فیہ کو اس طرح ضرب دو۔ جیسے صحیح عددوں کو آپس میں ضرب دیتے ہیں۔ پھر مضروب اور مضروب فیہ میں اعشاریہ کے کل درجے گنو۔ اور حاصل ضرب میں اتنے ہی درجے دائیں طرف سے گننے کے بعد اعشاریہ کا نشان لگا دو۔ اگر حاصل ضرب میں ہندسوں کی تعداد کم ہو۔ تو بائیں طرف اعشاریہ کے نشان سے پہلے اُتنے ہی صفر لگا کر تعداد پوری کر دو۔

## سوالات نمبر 29

مندرجۂ ذیل سوالوں میں حاصل ضرب دریافت کرو:۔

1. $5 \times 7\cdot25$ ۔
2. $6 \times 8\cdot305$ ۔
3. $15 \times \cdot02076$ ۔
4. $105 \times 3\cdot4023$ ۔
5. $30 \times 20\cdot096$ ۔
6. $102 \times 10\cdot0025$ ۔
7. $200 \times \cdot00024$ ۔
8. $210 \times \cdot0806$ ۔
9. $305 \times 1\cdot1076$ ۔
10. $200 \times 20\cdot1075$ ۔
11. $3\cdot25 \times 4\cdot25$ ۔
12. $28\cdot05 \times 16\cdot03$ ۔
13. ·0[illegible]2 × ·0[illegible]2 ۔
14. $1\cdot806 \times 2\cdot08$ ۔
15. $4\cdot307 \times 12\cdot006$ ۔
16. $4\cdot809 \times 26\cdot081$ ۔
17. $\cdot25 \times \cdot0008$ ۔
18. $7\cdot6005 \times 9\cdot006$ ۔
19. $10\cdot605 \times \cdot075$ ۔
20. $\cdot7065 \times \cdot765$ ۔

21. 8000 × 10.86 ÷     22. 900 × .00075 ÷

23. 1.607 × .01086 ÷

24. 20.508 × 60.50402 ÷

25. 100.706 × 100.706 ÷

26. 401.203 × 401.203 ÷

27. 1.40302 × 6.8705 ÷

28. .00067 × .00056 ÷

29. .0008 × .260009 ÷

30. .504007 × .020006 ÷

31. 6.4 × 6.4 × 6.4 × 6.4 ÷

32. 8.2 × 8.2 × 8.2 × 8.2 ÷

33. .25 × .25 × .25 × .25 ÷

34. .025 × .025 × .025 ÷

35. .30006 × .008 × .05 ÷

36. .005 × .00005 × .0005 ÷

37. .001 × .600055 × 3000 ÷

38. 8020 × .08 × .8 × 8 ÷

39. .50005 × .05 × .5 ÷

40. .1 × .1 × .1 × .1 × .1 × .1 ÷

41. 10 × 10.1 × .1 × .001 × .01 ÷

42. 500 × 50.5 × 5.5 × .05 × .5 ÷

قیمت دریافت کرو :—

43. $(1.75)^2 - (.025)^2$ ÷

44 $\div\ 2.5 \times (.0088 - 85.21)$

45 $\div\ 2.04 \times {}^{2}(4.0008 - 5.76)$

46 $\div\ .005 \times 2.0876 - 3.602$

47 $\div\ 5.43 - 67.4 \times 3.55$

48 $\div\ .0008 + {}^{2}(2.5) + 5.9 - 8.06$

49 $\div\ 5.2 \times .575 - 16.576$

50 $\div\ 2.01 + {}^{3}(.0065) - {}^{2}(5.6005)$

51 $8.5 \times 8.5 + .0085 \times 85 - .85 \times 8.5$
$\div\ .085 \times (.85 - 8.5) -$

52 $.75 \times (7.5 \times 5.7) + 6.5 \} - 281.5 ]$
$\div\ [\{(6.005 - 6.51 -$

53 ایک ململ کے تھان میں 19.75 گز کپڑا نکلتا ہے۔ بتاؤ۔ 10.5 تھانوں میں کتنے گز کپڑا نکلیگا؟

54 اگر ایک مربع گز فرش پر 1.05 روپے خرچ ہوتے ہوں۔ تو بتاؤ 25.15 مربع گز فرش پر کتنے روپے لاگت آئیگی؟

55 ایک مربع فٹ چٹائی .05 روپے میں آتی ہے۔ بتاؤ۔ 500.125 مربع فٹ چٹائی پر کتنے روپے خرچ ہونگے؟

56 اگر کسی سوداگر کی روزانہ آمدنی 25.205 روپے ہو۔ اور روزانہ خرچ 24.678 روپے ہو۔ تو بتاؤ۔ اُسے ایک سال میں کتنے روپے کی بچت ہوگی؟

57 ایک بنیا ہر روز 25.065 سیر گھی خریدتا ہے۔ اور 23.9255 سیر ہر روز بیچتا ہے۔ بتاؤ۔ سال کے

بعد اُس کی دُکان میں کتنا گھی بچ رہیگا ؟

58 اگر میری روزانہ آمدنی 5.625 روپے ہو۔اور روزانہ خرچ 6.056 روپے۔ بتاؤ۔ میں ۱۰ سال میں کتنے کا قرضدار ہو جاؤنگا ؟

59 ایک ریل گاڑی 55 سکنڈ میں 55. میل چلتی ہے۔ بتاؤ۔ایک دن رات میں وہ کتنی چلیگی ؟

60 اگر مقسوم علیہ 5.0025 ہو اور خارج قسمت 1.0205 تو مقسوم دریافت کرو :-

# کسور اعشاریہ کی تقسیم

**۱۱**- بلحاظ مقسوم علیہ کے کسور اعشاریہ کی تقسیم کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں :-

(۱) جبکہ مقسوم علیہ صحیح عدد ہو :-

(۲) 〃 〃 〃 کسر اعشاریہ ہو :-

مفصلۂ ذیل مثالوں سے اُن کسور اعشاریہ کی تقسیم کا طریق معلوم ہوگا۔جن میں مقسوم علیہ صحیح عدد ہو :-

**مثال ۱**- 257.65 کو 5 پر تقسیم کرو۔

$$5 \overline{)257.65}$$
$$51.53$$

اِس سوال میں ہم نے بالکل اُسی طرح تقسیم کا

عمل کیا ہے۔ جیسا ہم صحیح عددوں میں کرتے ہیں۔ البتہ اتنا لحاظ ضرور رکھا ہے۔ کہ جس وقت صحیح عددوں کی تقسیم ختم ہوئی۔ اُسی وقت اعشاریہ کا نشان لگا دیا ؛

**مثال 2** - 15725.5515 کو 15 پر تقسیم کرو۔

| | |
|---|---|
| 3 | 15725.5515 |
| 5 | 5241.8505 |
| | 1048.3701 |

سوال ہذا میں کوئی نیا عمل نہیں کیا ہے ۔ صرف مقسوم علیہ کے اجزاء ضربی بنا کر تقسیم کا عمل کیا ہے ؛

**مثال 3** - 256.254 کو 25 پر تقسیم کرو۔

```
        10.25016 [1]
   25 ) 256.254
        25
        ---
          62
          50
          ---
          125
          125
          ---
            40
            25
            ---
            150
            150
```

اس سوال اور پہلے سوال میں صرف اتنا فرق ہے۔ کہ

[1] اعشاریہ کا نشان ٹھیک جگہ پر رکھنے کے لئے یہ بہتر ہے ۔ کہ خارج قسمت عین اُس ہندسے کے اوپر لکھا جائے۔ جس سے وہ حاصل ہوتا ہے۔ جیسا ہمارے عمل سے ظاہر ہے +

پہلے سوال میں مقسوم کے آخری ہندسے یعنی 5 پر تقسیم کا عمل ختم ہوگیا تھا۔اور اس سوال میں آخری ہندسے یعنی 4 پر عمل ختم نہ ہؤا۔ اس لئے ہم نے 4 کے دائیں طرف ایک صفر بڑھادیا اور عمل جاری رکھا۔اس کے بعد بھی عمل ختم نہ ہؤا۔ اور ایک صفر اور بڑھانے کی ضرورت ہوئی۔اور پھر عمل ختم ہوگیا۔اگر اب بھی عمل ختم نہ ہوتا۔تو ہم اسی طرح اور صفر بڑھاتے جاتے۔یہاں تک کہ کچھ باقی نہ بچتا÷

**نوٹ 1**۔ یہ بات ہم پہلے بیان کر چکے ہیں۔کہ کسر اعشاریہ کے دائیں طرف صفر بڑھانے سے کسر کی اصل قیمت میں کچھ فرق نہیں آتا÷

**نوٹ 2**۔ بعض کسور اعشاریہ اس قسم کی ہوتی ہیں۔کہ خواہ ہم کتنے ہی صفر بڑھاتے جائیں۔عمل ختم نہیں ہوتا۔ان کسروں کا بیان ہم آگے چل کر کرینگے÷

**مثال 4**۔ ·00640305 کو 85 پر تقسیم کرو۔

```
      ·00007533
    ___________
85) ·00640305
      595
      ___
       453
       425
       ___
        280
        255
        ___
         255
         255
         ___
```

چونکہ مقسوم میں صحیح عدد ندارد ہیں۔ اس لئے خارج قسمت میں بھی صحیح عدد ندارد ہیں۔ پس ہم نے اکائی کے درجے کے دائیں طرف کسر اعشاریہ کا نشان لگایا۔ پھر چونکہ تقسیم کا پہلا عمل مقسوم کے پانچویں ہندسے سے شروع ہوتا ہے۔ اس لئے ہم کو خارج قسمت میں اعشاریہ کا نشان لگانے کے بعد چار صفر دینے پڑے۔ اور خارج قسمت میں پانچواں ہندسہ 7 حاصل ہوا۔ اس کے بعد جو عمل ہے۔ وہ ایسا ہے۔ جیسا پچھلی مثال میں گزرا۔

**مثال 5**- 6.40305 کو 85 پر تقسیم کرو۔

```
      0.07533
   ___________
85 ) 6.40305
     575
     ---
      453
      425
      ---
       280
       255
       ---
        255
        255
        ---
```

خارج قسمت میں صحیح عددوں کی جگہ صفر ہے۔ اور اعشاریہ کے نشان کے بعد پہلے ہندسے کی جگہ بھی صفر آنا چاہیئے۔ یہ بات قابلِ غور ہے۔ کہ مقسوم کے حصۂ کسری کے ہر ہندسے کے مقابل

